# پاکستان کا سپاہی

۷۔ جون ۷ ۱۹۴ء کی صبح جب قائداعظم دہلی میں آل انڈیا مسلم لیگ کونسل کے اجلاس میں شرکت کے لئے تشریف لائے تو انہیں دیکھتے ہی مسلم لیگ کے پرجوش کارکنوں نے نعرہ لگایا: شہنشاہ پاکستان زندہ باد' شہنشاہ پاکستان زندہ باد" یہ سنتے ہی قائداعظم ایک لمحہ کو رکے' ہاتھ کے اشارہ سے ورکرز کو یہ نعرہ لگانے سے منع کیا۔ اور اپنے مخصوص لب و لہجہ میں ہر لفظ پر زور دے کر فرمایا :

"میں پاکستان کا ایک سپاہی ہوں پاکستان کا شہنشاہ نہیں"

قائداعظم کے اصل الفاظ یہ تھے :

I am a soldier of Pakistan not the emperor of Pakistan

# کیریکٹر بلڈنگ

اور

# پبلک سپیکنگ

سعید راشد

آرمی پبلک سکول جہلم کینٹ

جملہ حقوق بحق آرمی پبلک سکول جہلم کینٹ محفوظ ہیں


| | |
|---|---|
| مؤلف | پروفیسر سعید راشد |
| ناشر | آرمی پبلک سکول جہلم کینٹ |
| طابع | قریشی پرنٹرز تحصیل روڈ جہلم فون نمبر ۳۸۹۲ |
| اشاعت | اول نومبر ۱۹۹۰ء |
| سکول ایڈیشن | =/90 روپے |
| قیمت اعلیٰ ایڈیشن مجلد | =/200 روپے |
| سول ڈسٹری بیوٹرز | قریشی برادرز تحصیل روڈ جہلم<br>فون نمبر3892 |

# مستقبل کو سلام

ایک بوڑھے اطالوی فلسفی کے بارے میں مشہور ہے کہ وہ اکثر صبح سویرے شہر روم کے ایک ایسے چوراہے پر جا کر کھڑا ہو جاتا جہاں سے چھوٹے بچے سکول جاتے ہوئے اچھلتے کودتے گزرتے تھے۔ چنانچہ جو بھی بچہ ادھر سے گزرتا وہ اسے بڑے چاؤ سے ہاتھ اٹھا کر سلام کرتا ایک روز ایک نیازمند نے اس سے اس طرز عمل کی توجیہہ چاہی تو اس عظیم دانشور نے جواب دیا۔

"میں اطالیہ کے مستقبل کو سلام کر رہا ہوں"

# انتساب

پاکستان میں جہاں کہیں بھی کوئی ایسا طالب علم ہے جو محنتی ہے' جفاکش ہے' بلند حوصلہ ہے جسے سیکھنے کا شوق ہے' جو اپنے ذہن کو روشن کرنا چاہتا ہے' جو اپنی تخلیقی صلاحیتوں کو چمکانے کی کوشش کرتا ہے' جو اپنے کردار پر بھی نظر رکھتا ہے اور سب سے بڑھ کر یہ کہ جسے پاکستانیت کا شعور ہے' اور جو تحریک پاکستان کی قدروں سے محبت رکھتا ہے' میں ہر ایسے طالب علم اور طالبہ کو سلام کرتا ہوں۔

سعید راشد

نام۔ محمد سعید راشد
نصابی تعلیم۔ ادبیاتِ اردو، انگریزی اور فنِ تعلیم
درس گاہیں۔ اسلامیہ انٹر کالج بریلی، بریلی کالج بریلی اور مسلم یونیورسٹی علی گڑھ
مربی اساتذہ۔ جناب مبارک حسین، مولانا محمد محسن، ڈاکٹر شوکت سبزواری ڈاکٹر داس گپتا
ڈاکٹر عشرت حسین، پروفیسر رشید احمد صدیقی، ڈاکٹر ذاکر حسین
ذہنی پس منظر۔ تحریکِ پاکستان کا دور
پیشہ۔ استاد ملٹری کالج جہلم از ۱۹۵۰ء تا ۱۹۸۸ء
پرنسپل آرمی پبلک سکول جہلم کینٹ
مشغلہ۔ تصنیف و تالیف
مشن۔ پاکستانیت کا فروغ
تصانیف و تالیفات :

۱۔ The Character and Conduct of Quaid-e-Azam
۲۔ In Search of Light
۳۔ Ripeness in All
۴۔ Learning to Lead
۵۔ Living with Leadership
۶۔ A Lasting Lighthouse
۷۔ حیاتِ قائدِ اعظمؒ
۸۔ گفتار و کردارِ قائدِ اعظمؒ
۹۔ تذکرۂ اقبال
۱۰۔ مکالماتِ اقبال
۱۱۔ شاد باد منزلِ مراد
۱۲۔ تذکرۂ شہدا۔ (جنگِ ستمبر و دسمبر کے پندرہ شہیدوں کا تذکرہ)
۱۳۔ میجر اکرم شہید نشانِ حیدر
۱۴۔ کرنل حق نواز کیانی شہید ستارۂ جرأت
۱۵۔ جرأتوں کے نشان (پاک و ہند جنگوں کے ۲۴ جنگی اعزاز یافتہ غازیوں کا تذکرہ)
۱۶۔ کردار ساز
۱۷۔ عظمتِ کردار
۱۸۔ داستانِ علم و عمل، حصہ اول اور دوم
۱۹۔ علوی نامہ
۲۰۔ چراغوں کی قطار

# پیش لفظ

بچہ جب سکول میں داخل ہوتا ہے تو گویا عملی زندگی کی شاہراہ پر پہلا قدم رکھتا ہے اسے اس پہلے مرحلہ میں جس چیز کی سب سے زیادہ ضرورت ہوتی ہے (اور تا زندگی رہتی ہے) وہ خود اعتمادی Self - Confidence ہے۔ جب بچہ زندگی کے سفر کی اس ابتدائی منزل میں کوئی کام کامیابی سے کرلیتا ہے تو اس کے تحت الشعور سے خود اعتمادی کی ایک لہر اٹھتی ہے اور شعور کے افق کو روشن کرتی ہوئی لاشعور کی گہرائیوں میں اتر جاتی ہے۔ مشہور فرانسیسی فلسفی ڈیکارٹ نے ایک بار کہا تھا :

I think' therefore I am اگر بچہ کامیابی کے اس احساس کو زبان دے سکتا تو کہتا I can do therefore I am اب یہ استاد کا کام ہے کہ ہزار جتن کر کے بچہ کے Self - Awarenees اور Self - Confidence کے تجربے کو بہت احتیاط سے مگر تواتر کے ساتھ آگے بڑھائے اور کوئی Relapse نہ ہونے دے تاکہ زندگی کی شاہراہ پر جو قدم اس نے رکھا ہے وہ جم کر آگے ہی بڑھتا جائے۔

خود اعتمادی کے علاوہ زندگی کے سفر میں کیریئر Career بنانے کے لیے بچہ کو تعلیم چاہئے ' آدمی سے انسان بننے کے لیے کردار چاہئے اور ایک اچھا پاکستانی ہونے کے لیے قومی جذبہ چاہئے۔ گویا بچہ کی ترقیاتی ضرورتیں چار ہیں۔

- ☆ خود اعتمادی
- ☆ تعلیم
- ☆ کردار اور
- ☆ پاکستانیت

کتابی تعلیم کا نصاب تو محکمہ تعلیم کی طرف سے متعین ہوتا ہے جس کی تدریس پر بیشتر تعلیمی اداروں کی تمام تر توجہ مرکوز رہتی ہے۔ ضرورت اس امر کی تھی کہ ایک ایسا مربوط Integrated نصاب تیار کیا جائے جو خود اعتمادی کو بڑھانے کردار کی تربیت کرنے اور

پاکستانیت کے جذبہ کو فروغ دینے کے کام آسکے۔

یہ کتاب اس ضرورت کو پورا کرنے کی ایک تجرباتی کوشش ہے۔ اس میں ایسا مواد اکٹھا کر دیا گیا ہے جو پہلی جماعت سے دسویں جماعت تک کے طلباء کے کردار کو بنانے اور پاکستانیت کے جذبہ کو جگانے اور ابھارنے کے کام آسکتا ہے اس مواد کو کام میں لانے کے بہت سے طریقے ہو سکتے ہیں لیکن مرتب نے ان اوراق کو مرتب کرتے وقت پبلک سپیکنگ Public Speaking اور Recitation کے میڈیم کو مد نظر رکھا ہے۔

مرتب کا خیال ہے کہ اس مواد کو اگر تواتر کے ساتھ صبح کی اسمبلی میں اس طرح استعمال کیا جائے کہ ہر روز ہر کلاس سے ایک طالب علم اس مشق میں حصہ لے سکے تو بہترین نتائج کی توقع کی جا سکتی ہے۔

ایک بار قائد اعظم نے نوجوان طلباء سے کہا تھا کہ آپ ہی میں سے بہت سے جناح پیدا ہوں گے۔

MANY JINNAHS WILL ARISE FROM AMONGST YOU

میں یہ مجموعہ ان تمام پاکستانی بچوں کے نام منسوب کرتا ہوں جو جناح بننے کا حوصلہ رکھتے ہیں

یہ کتاب آرمی پبلک سکول جہلم کینٹ کے شعبہ تعلیمی تحقیق و ترقی کے زیر اہتمام شائع کی جا رہی ہے۔

یہ اوراق جیسا کہ ان کے لفظ لفظ سے ظاہر ہے کردار سازی اور پاکستانیت کو ملحوظ رکھتے ہوئے مرتب کیے گئے ہیں۔ خدا کرے اس چراغ سے ہزار چراغ جلیں اور پاکستان کے بام و در روشن ہوں۔ آمین

سعید راشد

نصاب

# کیریکٹر بلڈنگ

اور

# پبلک سپیکنگ

جماعت اوّل تا دہم

# ترتیب عنوانات

## کلاس ون (جماعت اول)


1۔ حمد
☆ میرے خدا میرے خدا 26
☆ تعریف اس خدا کی جس نے جہاں بنایا 26
☆ اے دو جہاں کے والی 26
2۔ نعت
☆ وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والا 27
3۔ سلام
☆ سلام اے آمنہ کے لال ' اے محبوب سبحانی 27
4۔ رسول اللہؐ نے فرمایا 27
5۔ قائداعظم نے فرمایا 27
6۔ پاکستانیت
☆ میں بھی پاکستان ہوں۔ تو بھی پاکستان ہے 28
☆ چاند میری زمین 28
☆ سوہنی دھرتی 28
7۔ آج کا شعر 28
8۔ آج کا خیال 29
9۔ نرسری رائمز
☆ چندا ماموں دور کے 30
☆ بلو کا بستہ 31

☆ بلو کی گڑیا 31
☆ بلو کی مرغی 31
☆ عذرا کی گڑیا 32
☆ ثریا کی گڑیا 32
☆ بلبل کا بچہ 32
☆ جاگو جاگو گڑیا رانی 33
☆ ایک دو تین چار 33
☆ دنیا کے رنگ نرالے 33
☆ راجہ رانی 34
☆ منے کی ماں 34
☆ چھچوں چاچا 35
☆ انڈا 35
☆ سانپ کی دم 36

## کلاس ٹو (جماعت دوئم)

1۔ حمد
☆ اے زمین و آسماں کے مالک 39
☆ خدایا تو نے بنائی یہ ساری دنیا 39
2۔ نعت
☆ وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والا 40
3۔ رسول اللہؐ نے فرمایا 41
4۔ حضرت علیؓ نے فرمایا 41
5۔ آج کا خیال 41
6۔ آج کا شعر 42

7۔ درسِ زندگی

☆ میں پاکستانی بچہ ہوں 42

☆ پاکستانی بچے 42

☆ کام اور کھیل 42

☆ خوش رہنے کا طریقہ 42

8۔ بیانیہ نظم

☆ تم ندی پر جا کر دیکھو 43

9۔ نرسری رائم

☆ سنو گپ شپ' سنو گپ شپ 45

## کلاس تھری (جماعت سوئم)

1۔ حمد

☆ خدا کی قدرت کے نظارے ہیں 49

☆ سب کچھ خدا کا دیا ہوا ہے 50

2۔ نعت

☆ نبی ہمارے نبی ہمارے 50

3۔ دعا

☆ لب پہ آتی ہے دعا بن کے تمنا میری 50

☆ اے خدا سیدھی راہ دکھا دے ہم کو 50

4۔ پاکستانیت

☆ ملت کا پاسباں 51

☆ مرے وطن کے نوجواں 52

☆ یہ وطن' یہ وطن 52

☆ یہ اپنی زمیں' یہ اپنا وطن 52

☆ میرے وطن میں کیا نہیں 53
☆ اللہ پاکستان رہے 54
☆ اے وطن کی سرزمیں 54
☆ یہ وطن 54
5۔ درس زندگی
☆ سچ کہو گے تم، تو رہو گے عزیز 54
☆ آؤ مل کر کام کریں 55
☆ تھوڑا تھوڑا مل کر بہت ہو جاتا ہے 56
☆ میں کیا بنوں گا 56
6۔ بیانیہ نظمیں
☆ تاروں کی محفل 57
☆ صبح کی آمد 59
7۔ نرسری رائم
☆ ایک تھا لڑکا ٹوٹ بٹوٹ 61


## کلاس فور (جماعت چہارم)


1۔ حمد 65
2۔ نعت 65
3۔ آج کا خیال 66
4۔ آج کا شعر 67
5۔ آج کی نظم
☆ چین و عرب ہمارا، ہندوستاں ہمارا 69
☆ یہ پہلا سبق تھا کتاب ہدیٰ کا 69
☆ مشقت کی ذلت جنھوں نے اٹھائی 70

6۔ درس زندگی
☆ آداب گفتگو 70
☆ نک نیم 70
☆ ضابطہ اخلاق 71
☆ نیک بنو نیکی پھیلاؤ 72
7۔ بیانیہ نظمیں
☆ کشمیر 74
☆ او صبح کے تارے 74
8۔ ملی ترانے
☆ میرے وطن میں کیا نہیں 75
☆ جو نام وہی پہچان 76
☆ اپنے دیس میں اپنا راج 76
☆ جاگ رہا ہے پاکستان 77


## کلاس فائیو (جماعت پنجم)


1۔ نعت رسول رحمتؐ 81
2۔ دعا 81
3۔ آج کی نظم
☆ علم 82
☆ تعلیم 83
4۔ آج کا شعر 83
5۔ درس زندگی 84
☆ قرآن روشنی ہے 85
☆ آزادی 85

☆ علم 86
☆ علم اور جہالت 86
☆ سکھ اور چین 86
☆ اچھا یا برا کام 86
☆ سچ کی طاقت 87
☆ تین دولتیں 87
☆ سچی خوشی 87
☆ دوسروں کی عزت 87
☆ اعتدال 88
☆ محنت کی عادت 88
☆ پابندی وقت 89
☆ بڑوں کا کہنا ماننا 89
☆ استاد کا ادب 90
☆ عمل سے زندگی بنتی ہے 90
☆ دوستی 90
☆ دوستوں کا خیال 91
☆ چالاکی کی بیوقوفی 91
☆ بڑائی کا معیار 91
☆ دوسروں کی عزت 92
☆ میٹھا بول 92
☆ کاہلی 92
☆ استاد کا مقام 93
☆ استاد کا رتبہ 93

☆ استاد کا منصب عالی 94
☆ اقبال 94
6۔ نذر قائد
☆ تیرے خیال سے ہے دل شادماں ہمارا 95
7۔ تعمیری نظمیں
☆ نہیں کرتے جو کھیتی میں جانفشانی 96
☆ نہ راحت طلب ہیں' نہ مہلت طلب وہ 97
☆ کئے جاؤ کوشش' میرے دوستو 98
☆ اب وقت قیمتی ہے 99
8۔ ملی ترانے
☆ اے وطن' اے وطن 100
☆ جس دیس کی دھرتی میں 101
☆ جیوے' جیوے پاکستان 102
☆ اے وطن کی زمین 103
☆ اللہ پاکستان رہے 105
☆ خدا کرے سدا یہ روشنی رہے 106
☆ میرے وطن کے نوجواں! وطن کے گیت گائے جا 107

## کلاس سکس (جماعت ششم)

1۔ حمد
☆۔ کہ ہے ذات واحد' عبادت کے لائق 111
2۔ نعت
☆ وہ شمع اجالا جس نے کیا 112
3۔ آج کا شعر 112

4 ۔ درس زندگی

| | |
|---|---|
| ☆ اسلامی مساوات | 114 |
| ☆ پاکستان ہمارا گھر | 114 |
| ☆ منزل مراد | 115 |
| ☆ یہ تیرا پاکستان ہے یہ میرا پاکستان ہے | 115 |
| ☆ باادب بانصیب ' بے ادب بے نصیب! | 116 |
| ☆ احترام استاد | 116 |
| ☆ سکندر کا استاد | 117 |
| ☆ اقبال کے اساتذہ | 117 |
| ☆ معلومات اور علم | 118 |
| ☆ آزادی کی ذمہ داریاں | 118 |
| ☆ انصاف | 119 |
| ☆ ایثار و قربانی | 119 |
| ☆ احسان جتانا 120 | |
| ☆ خوشامد | 121 |
| ☆ حسد | 121 |
| ☆ صحت مند جسم | 122 |

5 ۔ تشکیل پاکستان

| | |
|---|---|
| ☆ دفاع پاکستان | 123 |
| ☆ مطالب قومی ترانہ | 124 |

6 ۔ تعمیری نظمیں

| | |
|---|---|
| ☆ محنت سے چل رہے ہیں دنیا کے کارخانے | 125 |
| ☆ اٹھ باندھ کمر ' کیا ڈرتا ہے | 126 |

☆ اس ہاتھ دے، اس ہاتھ لے 127
7۔ ملی ترانے
☆ میرے سر بکف مجاہد 127
☆ اللہ پاکستان رہے 128
☆ اے وطن کی زمین 130
☆ ہاں، ہاں، یہ منزل مراد ہے 131

## کلاس سیون (جماعت ہفتم)

1۔ نعت
☆ وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والا 135
☆ وہ شمع اجالا جس نے کیا 135
☆ سلام اس پر جس نے بے کسوں کی دستگیری کی 136
2۔ دعا
☆ یارب دل مسلم کو وہ زندہ تمنا دے 137
3۔ پاکستانیت
☆ ملت کا پاسباں ہے محمد علی جناح 137
☆ قائداعظم نے فرمایا 138
4۔ درس زندگی
☆ ایثار 139
☆ وقت کی قدر 140
☆ اندھی خود غرضی 141
☆ اچھائی کی تعریف 141
☆ صحیح مشورہ 142
☆ غلط امید 142

5۔ نوائے شوق
☆ الٰہی ہمیں ایسے انسان عطا کر 143
☆ قرونِ اولیٰ کے مسلمان 145
☆ چاند اور تارے 145
☆ کبھی بھول کر نہ آنا۔ میری سرحدوں کی جانب! 146
6۔ ملی نغمے
☆ سوہنی دھرتی 146
☆ میرے وطن کے نوجواں ' وطن کے گیت گائے جا 147
☆ چاند میری زمین 148
☆ سوئے منزل چلے اور بیک دل چلے 149
☆ اے وطن ہم تیرے نغمہ خواں 150
☆ پاکستان کو سمجھو لوگو! 151

## جماعت ہشتم

1۔ سلام
☆ سلام اے آمنہ کے لال 155
2۔ آج کا شعر 155
3۔ آج کا خیال 159
4۔ قائداعظم کا پیغام 162
5۔ درس زندگی
☆ تعلیم کی روح 166
☆ آدمی اور انسان 167
☆ ساحل کی سوغات 167
☆ جی خوش ہوا ہے راہ کو پر خار دیکھ کر 168

☆ زہر کا پیالہ 168
☆ اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد 169
☆ سخت جان بچ 169
☆ ضمیر کی چبھن 170
☆ دل میں کس نے جھانکا ہے 171
☆ خیر جاریہ شر جاریہ 171
☆ جسمانی توانائی 171
☆ استاد کے تین رول 172
☆ اخلاقی جرات 173
☆ غیبت 'ایک حماقت 173
6۔ تعمیری نظمیں
☆ اس ہاتھ دے 'اس ہاتھ لے 174
☆ آدمی نامہ 175
☆ اٹھو اہل وطن کے دوست بنو 176
7۔ ملی ترانہ
☆ اے وطن تو نے پکارا تو لہو کھول اٹھا 177

## جماعت نہم و دہم

1۔ نعت
☆ لوح بھی تو 'قلم بھی تو 181
2۔ رسول اللہ کی دعائیں 181
3۔ رسول اللہ نے فرمایا 182
4۔ آواز دوست
☆ عظمت کا راز 182

☆ انسان کی فطرت 183
☆ شکر عطا 183
☆ شکر والدین 183
☆ اہل جمال 184
☆ اہل شہادت 184
☆ نعمت عظمیٰ 184
☆ اہل احساس 185
☆ قبیلہ فرہاد 186
☆ زندہ شہید 187
☆ ناشکر گزاری 187
5 ۔ ارشادات قائداعظم
☆ گمراہ نہ ہونا 187
☆ پاکستان کب وجود میں آیا 188
☆ پاکستان اسلامی اصولوں کی تجربہ گاہ! 188
☆ تعلیم کی اہمیت 188
☆ قومی شعور 189
☆ آزادی کے معنی 189
6 ۔ درس زندگی
☆ تجربہ ' تجربہ ' تجربہ 190
☆ بزرگوں کی غلطی 190
☆ کردار کی چار قسمیں 191
☆ خواہشیں اور ضرورتیں 192
☆ مزہ تو جب ہے کہ گرتوں کو تھام لے ساقی 193

☆ اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد 194
☆ آخر شب دید کے قابل تھی بسمل کی تڑپ 195
7۔ غور و فکر کے لئے مشقیں 196

## تتمہ

8۔ علم 211
9۔ کتاب 213
10۔ آج کا خیال 215
11۔ نئے طلباء کے نام ایک خط 219

رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا

اے رب میرے علم میں اضافہ فرما۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام علیکم!

میرا نام ......................... ہے میں کلاس ون میں پڑھتا ہوں / پڑھتی ہوں

1۔ بسم اللہ، بسم اللہ

شروع کرتا ہوں / کرتی ہوں۔ اللہ کے پاک نام سے
شروع کرتا ہوں / کرتی ہوں۔ اللہ کے پاک نام سے

2۔ الرحمان الرحیم۔ الرحمان الرحیم

اللہ رحمان و رحیم ہے۔ رحم والا اور بہت مہربان

3۔ الحمد للہ! الحمد للہ!

تمام تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں۔ تمام شکر گزاریاں اللہ ہی کے لئے ہیں۔ اے اللہ تیرا شکر ہے۔ اے اللہ تیرا شکر ہے

4۔ سبحان اللہ! سبحان اللہ!

پاک ہے اللہ، باکمال ہے اللہ، کیا شان ہے اللہ کی!

5۔ ماشاء اللہ! ماشاء اللہ!

اللہ نے چاہا تو ایسا ہوا، اللہ نے چاہا تو ایسا ممکن ہوا بہت خوب، بہت خوب!

6۔ انشاء اللہ! انشاء اللہ!

اگر اللہ نے چاہا۔ اگر اللہ کی رضا ہوئی۔

7۔ اقراء باسم ربک! اقراء باسم ربک

پڑھو اپنے رب کے نام کے ساتھ۔ پڑھو اپنے رب کے نام کے ساتھ

8۔ رب زدنی علما! رب زدنی علما!

اے میرے رب، میرے علم میں اضافہ فرما، اے میرے رب، میرے علم میں اضافہ فرما

9۔ اھدنالصراط المستقیم ' اھدنالصراط المستقیم
اے اللہ ہمیں سیدھا راستہ دکھا ' اے اللہ ہمیں سیدھا راستہ دکھا

*************

## حمد

میرے خدا ' میرے خدا　　تو ہے بڑا ' سب سے بڑا

میرے خدا ' میرے خدا

تو نے مجھے پیدا کیا　　تو نے مجھے سب کچھ دیا

میرے خدا ' میرے خدا

چھوٹا ہوں میں تو ہے بڑا　　ہو شکر پھر کیسے ادا

میرے خدا ' میرے خدا　　سنتا ہے تو سب کی دعا

اس بات کی توفیق دے　　کرتا رہوں سب کا بھلا

میرے خدا ' میرے خدا　　اس بات کی توفیق دے

ہر اک کی خدمت کروں　　ہر اک کے کام آؤں سدا

تعریف اس خدا کی جس نے جہاں بنایا
کیسی زمیں بنائی کیا آسماں بنایا
اے دو جہاں کے والی ' اے گلشنوں کے مالی
ہر چیز سے ہے ظاہر ' حکمت تیری نرالی

*************

# نعت

وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والا

مرادیں غریبوں کی برلانے والا

# سلام

سلام اے آمنہ کے لال، اے محبوب سبحانی

رسول اللہؐ نے فرمایا !

"علم روشنی ہے"

رسول اللہؐ نے فرمایا !

"علم میرا ہتھیار ہے"

رسول اللہؐ نے فرمایا !

"علم اسلام کا ستون ہے"

رسول اللہؐ نے فرمایا !

"صفائی نصف ایمان ہے"

قائداعظمؒ نے فرمایا !

"کام، کام، کام"

قائداعظمؒ نے فرمایا !

"ایمان، اتحاد اور تنظیم"

قائداعظمؒ نے فرمایا !

"میں پاکستان کا سپاہی ہوں"

قائداعظمؒ نے فرمایا !

"قلم تلوار سے زیادہ طاقت ور ہے"

قائد اعظمؒ نے فرمایا !

"پاکستان اسلام کا قلعہ ہے"

*************

## پاکستانیت

شاد باد منزل مراد' شاد باد منزل مراد

مرکز یقین شاد باد

چاند میری زمین' پھول میرا وطن

چاند میری زمین' پھول میرا وطن

سوہنی دھرتی اللہ رکھے قدم قدم آباد

سوہنی دھرتی اللہ رکھے قدم قدم آباد

میں بھی پاکستان ہوں' تو بھی پاکستان ہے

میں بھی پاکستان ہوں' تو بھی پاکستان ہے

یہ تیرا پاکستان ہے' یہ میرا پاکستان ہے

یہ تیرا پاکستان ہے' یہ میرا پاکستان ہے

جیوے جیوے پاکستان' جیوے جیوے پاکستان

*************

## آج کا شعر

ہیں لوگ وہ ہی جہاں میں اچھے

آتے ہیں جو کام دوسرں کے

دور دنیا کا میرے دم سے اندھیرا ہو جائے

ہر جگہ میرے چمکنے سے اجالا ہو جائے

*************

## آج کا خیال

نقصان میں نقصان ہے ' احسان میں احسان ہے

رحمٰن کو رحمٰن ہے ' شیطان کو شیطان ہے

دل شاد رکھ ' دل شاد رہ ' غمناک رکھ ' غمناک رہ

آرام میں آرام ہے ' آزار میں ' آزار ہے

اوروں کا بیڑا پار کر ' تیرا بھی بیڑا پار ہو

*************

## آج کا شعر

اٹھ باندھ کمر ' کیا ڈرتا ہے

پھر دیکھ ' خدا کیا کرتا ہے

اپنے نفع کے واسطے مت اور کا نقصان کر

تیرا بھی نقصان ہوئے ' اس بات کا بھی دھیان کر

میرے اللہ ' برائی سے بچانا مجھ کو

نیک جو راہ ہے اسی راہ پہ چلانا مجھ کو

*************

## آج کا خیال

گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں

تندرستی ہزار نعمت ہے

تن میلا تو من میلا

دیئے سے دیئے کو جلاتے چلو

قلم تیز چلتا ہے تلوار سے

جس راہ سے گزرو پھول کھلاتے جاؤ

ایمان اور وفا کا ہے' پاکستان خدا کا ہے

**************

## چندا ماموں

چندا ماموں دور کے　　　بڑے پکائیں بور کے
آپ کھائیں تھالی میں　　　منے کو دیں پیالی میں
پیالی گئی ٹوٹ
منا گیا روٹھ

**************

## تارے

دور دور ہوتے ہیں تارے　　　آنگن میں ہوتے ہیں سارے
نندیا آجاتی ہے جب　　　تارے اڑ جاتے ہیں سب

**************

## بلو کا بستہ

چھوٹی سی بلو     چھوٹا سا بستہ
ٹھونسا ہے جس میں     کاغذ کا دستہ
لکڑی کا گھوڑا     روئی کا بھالو
بلو کا بستہ     جن کی پٹاری
جب اس کو دیکھو     پہلے سے بھاری
لٹو بھی اس میں     رسی بھی اس میں
چھوٹی سی بلو
چھوٹا سا بستہ

*************

## بلو کی گڑیا

بلو کی گڑیا     دیکھو تو بڑھیا
سرخی لگائے     پوڈر جمائے
فلموں کے گانے     دن رات گائے
آفت کی پڑیا
بلو کی گڑیا

*************

## بلو کی مرغی

بلو کی مرغی     کھاتی ہے ڈنڈے
دیتی ہے انڈے     سنڈے کے سنڈے
بلو کی مرغی

## عذرا کی گڑیا

عذرا کی گڑیا سوئی ہوئی ہے

گھنٹی بجاؤ

اس کو جگاؤ

توبہ ہے میری میں نہ جگاؤں

وہ رو پڑے گی

مجھ سے لڑے گی

**************

## ثریا کی گڑیا

ثریا کی گڑیا نہانے لگی نہانے لگی ڈوب جانے لگی

بڑی مشکلوں سے بچایا اسے کنارے پہ میں کھینچ لایا اسے

**************

## بلبل کا بچہ

کھاتا تھا کھچڑی پیتا تھا پانی

بلبل کا بچہ

گاتا تھا گانے میرے سرہانے

بلبل کا بچہ

اک دن اکیلا بیٹھا ہوا تھا

بلبل کا بچہ

میں نے اڑایا واپس نہ آیا

بلبل کا بچہ

## جاگو جاگو گڑیا رانی

جاگو جاگو گڑیا رانی　　اٹھو اٹھو گڑیا رانی
دیکھو دیکھو ہوا سویرا　　دن آیا اور گیا اندھیرا
اندر باہر ہوا اجالا　　کتنا اچھا کتنا پیارا
گڑیا رانی جاگو جاگو　　سیر کو جاؤ دوڑ لگاؤ
اٹھو گڑیا رانی اٹھو
جاگو گڑیا رانی جاگو

**************

## گنتی

ایک دو تین چار　　آؤ مل کر بیٹھیں یار
پانچ چھ سات　　سنو ہماری بات
آٹھ نو دس
بات ہماری بس

**************

## بلی

دنیا کے رنگ نرالے　　بلی نے چوہے پالے
چوہوں نے دھوم مچائی　　بلی کی شامت آئی

**************

## راجہ رانی

آؤ بچو سنو کہانی ایک تھا راجہ ایک تھی رانی
راجہ بیٹھا بین بجائے رانی بیٹھی گانا گائے
طوطا بیٹھا چونچ ہلائے نوکر لے کر حلوہ آیا
طوطے کا بھی جی للچایا راجہ گانا گاتا جائے
نوکر شور مچاتا جائے طوطا حلوہ کھاتا جائے

**************

## دونوں شیر

ایک تھا تیتر ایک بٹیر
لڑنے میں تھے دونوں شیر

لڑتے لڑتے ہو گئی گم
ایک کی چونچ اور ایک کی دم

**************

## منے کی ماں

منے کی ماں نے
انڈا ابلا
ہنڈیا میں ڈالا
دو منٹ گزرے
ڈھکنا اٹھایا
انڈا نہ پایا
چمچہ تھا ٹیڑھا

اوندھی تھی تھالی

ہنڈیا تھی خالی

قسمت تھی کھوٹی

روکھی تھی روٹی

گھر میں کسی نے

روٹی نہ کھائی

منے کے انڈے

تیری دہائی

منے کی خالہ

منے کی اماں

منے کے بھائی

جی بھر کے روئے

بھوکے ہی سوئے

**************

## چیچوں چاچا

چیچوں چیچوں چاچا گھڑی پہ چوہا ناچا

گھڑی نے ایک بجایا چوہا نیچے آیا

**************

## انڈا

مرغے میں نے انڈا دیا

مرغی تو نے خوب کیا

انڈے اتنے مہنگے ہیں

پاؤں میرے ننگے ہیں

کیسی باتیں کرتی ہو

انڈے بیچو جوتا لو

**************

## سانپ کی دم

سانپ کی دم مروڑ دو

چلائے تو چھوڑ دو

ایک دو ایک دو

چیونٹی کا سر پھوڑ دو

چلائے تو چھوڑ دو

ایک دو ایک دو

**************

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام علیکم

میرا نام ........................................ ہے' میں کلاس ٹو میں پڑھتا ہوں / پڑھتی ہوں

## حمد

اے زمین آسماں کے مالک ساری دنیا جہاں کے مالک

تیرے قبضے میں سب خدائی ہے

تیرے ہی واسطے بڑائی ہے

سارے جہاں کے مالک سارے جہاں کے والی

تیری ذات ہے افضل تیری شان ہے نرالی

*************

## خدایا

تو دو جہاں کا آقا تو دو جہاں کا مولا

کوئی بھی تیرے در سے آتا نہیں ہے خالی

تو نے بنایا عالم تو نے بسایا عالم

کرتی ہے ذکر تیرا گلشن کی ڈالی ڈالی

## خدایا

تو نے بنائی یہ ساری دنیا

یہ خوبصورت یہ پیاری دنیا

## خدایا

حیوان، انساں تو نے بنائے
شہر اور بیاباں تو نے بسائے

## خدایا

روشن کئے ہیں تو نے یہ تارے
یہ ننھے منے یہ پیارے پیارے

## خدایا

تو نے ہم سب کو پڑھنا سکھایا
لکھنا سکھایا سوچنا سکھایا
ہے ہم سب پر احسان تیرا
اختر کو یارب ہے دھیان تیرا

(اختر شیرانی)

*************

## نعت

وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والا
مرادیں غریبوں کی بر لانے والا
مصیبت میں غیروں کے کام آنے والا
وہ اپنے پرائے کا غم کھانے والا
وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والا

**************

رسول اللہ نے فرمایا

"علم خیر کثیر ہے"

رسول اللہ نے فرمایا

"علم مومن کی کھوئی ہوئی میراث ہے جہاں ملے لے لو"

رسول اللہ نے فرمایا

"علم کی تلاش سب سے اچھا عمل ہے"

رسول اللہ نے فرمایا

"ایک لمحہ غور فکر کرنا ساٹھ سال کی عبادت سے بہتر ہے"

حضرت علیؓ نے فرمایا

"جس نے اپنے آپ کو پہچانا اس نے خدا کو پہچانا"

حضرت علیؓ نے فرمایا

"میں اس کا غلام ہوں جس نے مجھے ایک حرف بھی سکھایا"

*************

## آج کا خیال

نیک بنو نیکی پھیلاؤ
رحم ہے سب کو رحم سکھاتا
ظلم ہے سب کو ظلم سکھاتا
نیک ہے نیکی سب کو بتاتا
برا اوروں کو بد ہے بناتا
سچ بولو سچے کہلاؤ

*************

## آج کا شعر

قوم کو اچھے کام دکھاؤ
نیک بنو نیکی پھیلاؤ
یہی ہے عبادت یہی دین و ایمان
کہ کام آئے دنیا میں انساں کے انساں

**************

## میں پاکستانی بچہ ہوں

میں پاکستانی ہوں۔ پاکستان میرا وطن ہے۔ مجھے اپنے وطن کی ہر چیز پیاری ہے۔ میں اپنے وطن کے گیت گاتا ہوں اس کے پرچم کو سلام کرتا ہوں۔

میں پاکستانی بچہ ہوں۔ پاکستان کے سارے بچے میرے بھائی ہیں۔ پاکستانی بچے بہادر ہوتے ہیں۔ میں بھی بہادر ہوں۔ پاکستانی بچے سچے ہوتے ہیں میں بھی سچا ہوں۔

ہم پاکستانی بچے ہیں۔ پاکستان ہمارا ہے۔ ہم پاکستان کے ہیں۔ ہم پاکستان سے محبت کرتے ہیں۔ ہم پاکستان کا نام روشن کریں گے۔ پاکستان زندہ باد۔ پاکستان زندہ باد

**************

## ہمارا دیس

اپنے دیس پہ ہم قربان — دیس ہمارا پاکستان
آزادی ہے شان ہماری — آزادی آن ہماری
آزادی ہے اپنا ایمان — دیس ہمارا پاکستان
ہو کیوں ہمیں جان سے پیارا وطن
ہے جنت کا ٹکڑا ہمارا وطن
سہانا سہانا ہے سارا وطن

ہمارا وطن پیارا پیارا وطن

ہے جنت کا گویا نظارا وطن

ہمارا وطن ' پیارا پیارا وطن

لہکتا لہکتا ہمارا وطن

ہمارا وطن پیارا پیارا وطن

**************

## پاکستان ہمارا ہے

پاکستان ہمارا ہے پاکستان ہمارا ہے

اپنے وطن کا ذرہ ذرہ ہم کو جان سے پیارا ہے

پاکستان ہمارا ہے پاکستان ہمارا ہے

**************

## میں چھوٹا سا اک لڑکا ہوں

میں چھوٹا سا اک لڑکا ہوں

پر کام کروں گا بڑے بڑے

میں چھوٹا سا اک لڑکا ہوں

پر کام کروں گا بڑے بڑے

**************

## چاند

تم ندی پر جا کر دیکھو

جب ندی میں نہائے چاند

کرنوں کی اک سیڑھی لے کر
جگ مگ کرتا آئے چاند

تم ندی پر جا کر دیکھو
جب ندی میں نہائے چاند

تم ندی پر جا کر دیکھو
جب ندی میں نہائے چاند

چپکے چپکے نکل کے دیکھے
اور پھر منہ کو چھپائے چاند

جب تم اس کو پکڑنے جاؤ
بادل میں چھپ جائے چاند

تم ندی پر جا کر دیکھو
جب ندی میں چھپ جائے چاند

**************

## کام اور کھیل

ہے کام کے وقت کام اچھا
اور کھیل کے وقت کھیل اچھا

جب کام کا وقت ہو کرو کام
بھولے سے بھی کھیل کا نہ لو نام

ہے کام کے وقت کام اچھا
ہاں کھیل کے وقت خوب کھیلو
کودو پھاندو کہ ڈنڑ پیلو

# خوش رہنے کا طریقہ

خوش رہنے کا ہے یہی طریقہ
ہر بات کا سیکھے سلیقہ
اپنی ہمت سے کام کرنا
مشکل ہو تو چاہئے نہ ڈرنا

**************

# گپ شپ

بلی کو سمجھانے آئے
چوہے کئی ہزار
بلی نے اک بات نہ مانی
روئے زار و زار

سنو گپ شپ، سنو گپ شپ
ناؤ میں ندی ڈوب چلی
آدھی رات کو چاند اور سورج
بادل کے گھر آئے
بجلی نے دروازہ کھولا
دونوں ہی گھبرائے

سنو گپ شپ سنو گپ شپ
ناؤ میں ندی ڈوب چلی

شیر اور بکری مل کر بیٹھے
گھوڑا گھاس نہ کھائے
دونوں اپنی ضد کے پورے
کون کسے سمجھائے
سنو گپ شپ سنو گپ شپ
ناؤ میں ندی ڈوب چلی
سنو گپ شپ سنو گپ شپ !

*************

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

میرا نام ............ ہے میں تیسری جماعت کا طالب علم ہوں ر کی طالبہ ہوں

## حمد

خدا کی قدرت کے ہیں نظارے
زمیں پہ پھول آسماں پہ تارے

خدا نے دنیا بنائی ساری
زمین کی بستی بنائی ساری

یہ کر رہے ہیں ہمیں اشارے
زمیں پہ پھول' آسماں پہ تارے

خدا کی عظمت کے گیت گاؤ
خدا کی وحدت کے گیت گاؤ

خدا کی کرتے ہیں حمد سارے
زمیں پہ پھول' آسماں پہ تارے

سبھی کچھ خدا کا بنایا ہوا ہے
یہ گلشن اسی کا لگایا ہوا ہے

یہ خوش رنگ پھول اور پھل پیارے
یہ دن اور سورج یہ چاند اور تارے

یہ آگ ور مٹی' ہوا اور پانی
سبھی کچھ خدا ہی کی ہے مہربانی

ہر اک شئے پہ میرے خدا کی نظر ہے
وہ سب جانتا ہے اسے سب خبر ہے

نگہبان انسان و حیوان کا ہے
وہ جاندار اور بے جان سب کا خدا ہے

سبھی کچھ خدا کا بنایا ہوا ہے
یہ گلشن اسی کا لگایا ہوا ہے

**************

## نبیؐ ہمارے نبیؐ ہمارے

وہ حق کی باتیں بتانے والے
وہ سیدھا رستہ دکھانے والے

وہ راہبر و راہنما ہمارے
درود ان پر سلام ان پر

نبیؐ ہمارے نبیؐ ہمارے
بلند نبیوں میں نام ان کا

فلک سے اونچا مقام ان کا
ہمارے ہادی خدا کے پیارے
درود ان پر سلام ان پر

**************

## دعا

لب پہ آتی ہے دعا بن کے تمنا میری
زندگی شمع کی صورت ہو خدایا میری
دور دنیا کا میرے دم سے اندھیرا ہو جائے
ہر جگہ میرے چمکنے سے اجالا ہو جائے

ہو میرے دم سے یوں ہی میرے وطن کی زینت
جس طرح پھول سے ہوتی ہے چمن کی زینت

زندگی ہو میری پروانے کی صورت یا رب
علم کی شمع سے ہو مجھ کو محبت یا رب

ہو میرا کام غریبوں کی حمایت کرنا
درد مندوں سے ضعیفوں سے محبت کرنا

میرے اللہ برائی سے بچانا مجھ کو
نیک جو راہ ہو اس راہ پہ چلانا مجھ کو

(اقبال)

**************

## دعا

اے خدا

سیدھی راہ دکھا دے ہم کو
سچ مچ نیک بنا دے ہم کو

قوم کو دل سے پیار کریں ہم
قوم کا بیڑا پار کریں ہم

علم و ہنر سے شاد ہمیں کر
فکروں سے آزاد ہمیں کر

**************

## ملت کا پاسباں

ملت کا پاسباں ہے محمد علی جناح
ملت ہے جسم' جاں ہے محمد علی جناح

ملت کا پاسباں ہے محمد علی جناح

اسلام کا نشاں ہے محمد علی جناح

*************

## میرے وطن کے نوجواں

میرے وطن کے نوجواں وطن کے گیت گائے جا

وطن کے گیت گائے جا

*************

## یہ وطن یہ وطن

اس پہ سب کچھ فدا ' اپنا تن من

یہ وطن یہ وطن

یہ وطن یہ وطن

اس کا پرچم اسی طرح اڑتا رہے 'مسکرائے فضا

یہ وطن یہ وطن

*************

## یہ اپنی زمین یہ اپنا وطن

یہ اپنی زمین یہ اپنا وطن سورج کی طرح روشن روشن

یہ اپنی زمین یہ اپنا وطن

(شبنم رومانی)

تاروں سے بھری اس کی گلیاں پھولوں سے بھرے اس کے آنگن

سورج کی طرح روشن روشن یہ اپنی زمین یہ اپنا وطن

(شبنم رومانی)

ہم اس کی حفاظت کی خاطر رہتے ہیں ہمیشہ سر بہ کفن
سورج کی طرح روشن روشن یہ اپنی زمین یہ اپنا وطن

(شبنم رومانی)

**************

# یہ وطن یہ وطن

یہ وطن یہ وطن
اس پہ سب کچھ فدا
اپنا تن اپنا من

ہم ہیں اس کے لئے
یہ ہے اپنے لئے
ہر قدم راہ نما
یہ وطن یہ وطن

**************

# میرے وطن میں کیا نہیں

میرے وطن میں کیا نہیں
ترقیوں کا دور ہے
مسرتوں کا طور ہے
میرے وطن میں کیا نہیں

**************

## اللہ پاکستان رہے

اللہ پاکستان رہے
اللہ پاکستان رہے
جب تک سورج چاند ہیں باقی　　جب تک باقی جہان رہے
اللہ پاکستان رہے
اللہ پاکستان رہے

**************

## اے وطن کی سرزمیں

اے وطن کی سرزمیں
تجھ سے بہتر نہیں
کوئی بھی سرزمیں

**************

## یہ وطن

یہ وطن
تیرا وطن
ایمان والوں کا وطن

**************

## سچ کہو

سچ کہو گے تو تم رہو گے عزیز
سچ تو یہ ہے کہ سچ ہے اچھی چیز

سچ کہو گے تو تم رہو گے دلیر
جیسے ڈرتا نہیں دلاور شیر

سچ میں راحت ہے اور آسانی
سچ سے ہوتی نہیں پشیمانی

سچ کہو گے تو دل رہے گا صاف
سچ کرا دے گا سب قصور معاف

وہی دانا ہے جو کہ ہے سچا
چاہے بوڑھا ہو یا کوئی بچہ

*************

## آؤ مل کر کام کریں

آؤ مل کر کام کریں
آؤ مل کر کام کریں

دولت وہ جو سب کی دولت
عزت وہ جو سب کی عزت

مل کر پیدا نام کریں
آؤ مل کر کام کریں

آؤ مل کر کام کریں
آؤ مل کر کام کریں

مل کر محنت کرنے والو
محنت کا دم بھرنے والو

محنت صبح و شام کریں
آؤ مل کر کام کریں

## تھوڑا تھوڑا مل کر بہت ہو جاتا ہے

بنایا ہے چڑیوں نے جو گھونسلا
سو ایک ایک تنکا اکٹھا کیا

گیا ایک ہی بار سورج نہ ڈوب
مگر رفتہ رفتہ ہوا ہے غروب

برستا جو مینہ موسلا دھار ہے
سو یہ ننھی بوندوں کی بوچھاڑ ہے

درختوں کے جھنڈ اور جنگل گھنے
یونہی پتے پتے سے مل کر بنے

اگر تھوڑا تھوڑا کرو صبح و شام
بڑے سے بڑا کام بھی ہو تمام

**************

## میں کیا بنوں گا

مجھے ایک ننھا سا لڑکا نہ سمجھو
مجھے اس قدر بھولا بھالا نہ سمجھو

میں طاقت میں رستم سے بہتر بنوں گا
بہادر بنوں گا دلاور بنوں گا

مجھے ایک ننھا سا لڑکا نہ سمجھو

میں پڑھ لکھ کے اوروں کا رہبر بنوں گا
ارسطو بنوں گا سکندر بنوں گا

سبق نیکیوں کے مجھے یاد ہوں گے
بہت سے ہنر مجھ سے ایجاد ہوں گے

مجھے ایک ننھا سا لڑکا نہ سمجھو

بہت مجھ سے خوش میرے استاد ہوں گے
عزیز اور ماں باپ سب شاد ہوں گے

سچائی سے ہرگز نہ شرماؤں گا میں
بھلائی ہر اک سے کئے جاؤں گا میں

مصیبت میں بالکل نہ گھبراؤں گا میں
برائی کی راہوں سے کتراؤں گا میں

(حفیظ جالندھری)

**************

## تاروں کی محفل

لو رات آئی
دنیا پہ چھائی

اکثر گھروں کی روشنی ہے گل
کھیت اور جنگل تاریک بالکل

انسان اور حیوان
جاندار بے جان

چپ ہو گئے ہیں یا سو گئے ہیں
لو رات آئی دنیا پہ چھائی

لو رات آئی
دنیا پہ چھائی

اے سونے والو چادر ہٹا لو

دیکھو فلک پر روشن ہیں تارے
چہرے ان کے کیا پیارے پیارے
آنکھوں سے کر لو
ان کے نظارے

لو رات آئی
دنیا پہ چھائی
ہے آسماں بھی کیا صاف ستھرا
اک نیلی نیلی چادر ہے گویا
جس پر سجی ہے
بیٹھی ہوئی ہے
پر نور محفل مسرور محفل
اے سونے والو
چادر ہٹا لو

ہے یہ نظارہ دن سے بھی پیارا
اک کھیت ہے یہ جس میں خدا نے
دنیا کی خاطر بوئے ہیں دانے
اور چاہتا ہے
سورج اگانے

یا سائبان پر ہیرے جڑے ہیں
یا چھت پہ موتی بکھرے پڑے ہیں
یا ایک لشکر
میداں کے اندر

اٹھو سونے والو کہ میں آ رہی ہوں

**************

## صبح کی آمد

لو ہشیار ہو جاؤ، اور آنکھ کھولو
نہ لو کروٹیں اور نہ بستر ٹٹولو
خدا کو کرو یاد اور منہ سے بولو
بس اب خیر سے اٹھ کے، منہ ہاتھ دھولو
اٹھو سونے والو کہ میں آ رہی ہوں

(اسماعیل میرٹھی)

**************

## اے پیارے تارو

اے پیارے تارو
شب کے دلارو
ہاں صبح تک تم چمکے ہی جاؤ
بھٹکے ہوؤں کو رستے دکھاؤ
ہم کو بھی ایسی خدمت سکھاؤ
نیکی کریں ہم اور نام چمکے
تاروں کی مانند ہر کام چمکے
ہم کو سلیقہ
آجائے ایسا
دنیا کو ہم سے آرام پہنچے
اے پیارے تارو

اترا ہے آکر     شمعیں جلا کر
دن سے بھی پیارا
ہے یہ نظارہ

ہے کیا چمک وار
تاروں کا دربار

پھیلے ہوئے ہیں     تارے ہی تارے
رہتے ہیں یوں تو     خاموش سارے
کرتے ہیں لیکن
باہم اشارے

ندی کے اندر     منہ دیکھتے ہیں
دل ہی دل میں     خوش ہو رہے ہیں
دریا کی لہریں
پانی کی لہریں
کیا سج رہی ہیں     تاروں بھری ہیں
ہے کیا چمکدار
تاروں کا دربار

(حفیظ جالندھری)

*************

## صبح کی آمد

خبر دن کے آنے کی میں لا رہی ہوں
اجالا زمانے میں پھیلا رہی ہوں

بہار اپنی مشرق سے دکھلا رہی ہوں
پکارے گلے صاف چلا رہی ہوں

شب کے دلارو

(حفیظ جالندھری)

*************

# ٹوٹ بٹوٹ

ایک تھا لڑکا ٹوٹ بٹوٹ          باپ تھا اس کا میر سلوٹ
پیتا تھا وہ سوڈا واٹر          کھاتا تھا بادام اخروٹ
ایک تھا لڑکا ٹوٹ بٹوٹ

آنکھیں اس کی موٹی موٹی          ٹانگیں اس کی چھوٹی چھوٹی
نیچے پہنے صرف لنگوٹی          اوپر پہنے اور کوٹ
ایک تھا لڑکا ٹوٹ بٹوٹ

ہر ایک اس کی چیز ادھوری          کبھی نہ کرتا بات وہ پوری
ہنڈیا کو کہتا تھا ہنڈی          لوٹے کو کہتا تھا وہ لوٹ
ایک تھا لڑکا ٹوٹ بٹوٹ

امی بولی بیٹا آؤ          شہر سے جا کر لڈو لاؤ
سنتے ہی وہ لے کر نکلا          جیب میں اک روپے کا نوٹ
ایک تھا لڑکا ٹوٹ بٹوٹ

اتنا اس کا جی للچایا          رستے ہی میں کھاتا آیا
کھاتے کھاتے آئی ہچکی          دانت میں اس کے لگ گئی چوٹ
ایک تھا لڑکا ٹوٹ بٹوٹ

بھائی اسے اٹھانے آیا          ابا گلے لگانے آیا
امی اس کی روتی آئی          ہائے میرا ٹوٹ بٹوٹ
ہائے میرا ٹوٹ بٹوٹ
ایک تھا لڑکا ٹوٹ بٹوٹ

(صوفی تبسم)

# حمد

کانٹا ہے ہر اک جگر میں اٹکا تیرا
حلقہ ہے ہر اک گوش میں لٹکا تیرا
مانا نہیں جس نے جانا ہے ضرور
بھٹکے ہوئے دل میں بھی ہے کھٹکا تیرا

(حالی)

*************

# نعت

ہمارے ہادی خدا کے پیارے
درود ان پر سلام ان پر
انہی کی خاطر دمک رہے ہیں
انہی کے دم سے چمک رہے ہیں
زمیں کے ذرے فلک کے تارے

...................

نبی ہمارے نبی ہمارے
درود ان پر سلام ان پر
وہ پیشواؤں کے پیشوا ہیں
وہ رہنماؤں کے رہنما ہیں
وہ سب سہاروں کے ہیں سہارے
درود ان پر سلام ان پر

*************

# آج کا خیال

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا

"علم صدقہ جاریہ ہے"

...............

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا

"علم کی تلاش جہاد ہے"

...............

رسول اللہ نے فرمایا

"میں حکمت کی تعلیم دینے آیا ہوں"

...............

امام غزالیؒ کا قول ہے

"کلام میں نرمی اختیار کرو۔ لہجے کا اثر الفاظ سے زیادہ ہوتا ہے"

...............

حضرت علیؓ نے فرمایا

"مصیبت میں گھبرانا سب سے بڑی مصیبت ہے"

...............

حضرت علیؓ نے فرمایا

"مصائب کا مقابلہ صبر سے اور نعمتوں کی حفاظت شکر سے کرو"

...............

حضرت علیؓ نے فرمایا

"تکلیف اٹھانا ذلت اٹھانے سے بہتر ہے"

*************

# آج کا شعر

## علم و دانش

نہیں علم و دانش تجارت کا مال
یہ عرفان کی دولت ہے لازوال

..............

بڑھے علم انسان کا تعلیم سے
کہ یہ دولت دوگنی ہو تقسیم سے

..............

تیرا علم و فن گنج الماس ہے
جہالت سب سے بڑا افلاس ہے

..............

دیئے سے دیئے کو جلاتے چلو
جو سیکھو کسی کو سکھاتے چلو
دیئے سے دیئے کو جلاتے چلو

(خواجہ دل محمد)

..............

# علم

سعادت ' سیادت ' عبادت ہے علم
حکومت ' دولت ' عافیت ہے علم

یہ پوچھو کسی مرد مختار سے
قلم تیز چلتا ہے تلوار سے

..............

نہ پھولوں کی سیجوں سے آتا ہے علم
نہ ورثے میں پاتا ہے انسان علم

..............

تجسّس سے کھلتے ہیں فطرت کے باب
جو ذرے میں جھانکو تو ہے آفتاب

..............

اگر راز قدرت کا ہے دل میں چاؤ
تو فطرت کی رگ رگ پہ نشتر چلاؤ

..............

جو قدرت کے ہو راز دانوں میں تم
تو اڑنے لگو آسمانوں میں تم

(خواجہ دل محمد)

*************

# آج کا شعر

خنجر ہلال کا ہے قومی نشان ہمارا
چین و عرب ہمارا ہندوستاں ہمارا

مسلم ہیں ہم وطن ہے سارا جہاں ہمارا

..............

توحید کی امانت سینوں میں ہے ہمارے
آساں نہیں مٹانا نام و نشاں ہمارا

..............

دنیا کے بت کدوں میں پہلا وہ گھر خدا کا
ہم اس کے پاسباں ہیں وہ پاسباں ہمارا

..............

تیغوں کے سائے میں ہم پل کر جواں ہوئے ہیں
خنجر ہلال کا ہے قومی نشاں ہمارا

*************

# یہ پہلا سبق تھا کتاب ہدیٰ کا

یہ پہلا سبق تھا کتاب ہدیٰ کا
کہ ہے ساری مخلوق کنبہ خدا کا
وہی دوست ہے خالق دو سرا کا
خالق سے ہے جس کو رشتہ ولا کا
یہی ہے عبادت یہی دین وایماں
کہ کام آئے دنیا میں انساں کے انساں

# محنت کی برکتیں

(مولانا حالی فرماتے ہیں)

مشقت کی ذلت جنہوں نے اٹھائی
جہاں میں ملی ان کو آخر بڑائی

نہال اس گلستاں میں جتنے بڑھے ہیں
ہمیشہ وہ نیچے سے اوپر چڑھے ہیں

**************

# درس زندگی

## آداب گفتگو

دوستوں سے باتیں کرتے ہوئے بھی ایسے فقرے جیسے "یہ بالکل غلط ہے" "تمہیں کیا معلوم"۔ "یہ سراسر جھوٹ ہے" استعمال نہیں کرنے چاہیں اسی طرح طنزیہ جملوں سے بھی پرہیز لازمی ہے۔ دوستی بنتے بنتے بنتی ہے لیکن اسے ٹوٹنے میں دیر نہیں لگتی

**************

## نک نیم

اپنے ساتھیوں کے برے نک نیم رکھنا بہت بری عادت ہے بلکہ گناہ ہے۔ چونکہ نک نیم سے اسے جس کا نام رکھا جائے شدید ذہنی تکلیف ہوتی ہے۔ مذاق میں بھی کسی کا نک نیم نہیں رکھنا چاہیئے

**************

# آداب گفتگو

ایک وقت میں صرف ایک ہی بچے کو بولنا چاہئے۔ جب ایک بچہ اپنی بات ختم کر لے تو دوسرا بولے۔ کسی کی بات کاٹنا اچھی بات نہیں۔ بات کرتے وقت زور زور سے بولنا مناسب نہیں۔ چیخ چیخ کر بات کرنا تو اور بھی برا ہے

..............

بڑوں سے بات کرو تو ادب سے کرو۔ اپنے دوستوں سے گفتگو کرو تو بے شک بے تکلفی سے کام لو لیکن شائستگی کا دامن ہاتھ سے نہ چھوڑو۔ حد سے زیادہ بے تکلفی اکثر تلخی کا سبب بن جاتی ہے۔ چھوٹوں سے بات کرنا ہو تو بہت نرمی سے کرو۔ ملازموں اور خدمت گاروں سے بات کرتے وقت ان کی عمر کا لحاظ رکھنا چاہئے۔

..............

جو بات کرو سوچ کر کرو اور مختصر کرو۔ لمبی بات کرنا اچھی علوت نہیں بات وہی اچھی ہوتی ہے جو کام کی ہو اور چھوٹی ہو۔

*************

# ضابطہ اخلاق

مجھے فخر ہے کہ میں آرمی پبلک سکول کا طالب علم ہوں۔ علم کی روشنی کی تلاش میری زندگی ہے میں ہر دم دعا کرتا ہوں۔

رب زدنی علما۔ رب زدنی علما

اے میرے رب میرے علم میں اضافہ فرما = اے میرے رب میرے علم میں اضافہ فرما

..............

جہاں جس طرح بھی ممکن ہو میں پاکستان کی خدمت کرنا اپنا فرض سمجھتا ہوں میں ہر کام دیانت داری اور ذمہ داری سے کرتا ہوں۔

میں اخلاقی جرات رکھتا ہوں ' میں ہر حال میں سچ بول سکتا ہوں۔ میں ہر معاملہ میں ہر ایک کے ساتھ انصاف کرتا ہوں اور میری کوشش ہوتی ہے کہ میں عدل سے آگے بڑھ کر احسان اور ایثار کر سکوں۔

..............

اللہ کا شکر ہے کہ میں محنت کر سکتا ہوں۔ اور خدمت کر سکتا ہوں
الحمدللہ۔ کہ مجھ میں برداشت کا مادہ ہے۔ میں صبر کر سکتا ہوں۔ درگزر کر سکتا ہوں

..............

اللہ کا کرم ہے کہ اس نے مجھے حسد کرنے کے عذاب سے محفوظ رکھا ہے میں صرف اچھائی اور بھلائی کے کاموں میں دوسروں سے تعاون کرتا ہوں۔

..............

میں اپنے لباس ہی کو نہیں اپنی عادتوں اور زبان کو بھی پاک وصاف رکھتا ہوں میں اپنے والدین کا کہنا مانتا ہوں۔

................

میں بڑوں کا ادب کرتا ہوں اور چھوٹوں کا خیال رکھتا ہوں میں اپنے استادوں کی دل سے عزت کرتا ہوں۔

*************

## نیک بنو نیکی پھیلاؤ

سچ بولو ' سچے کہلاؤ
سچ کی سب کو ریس دلاؤ

جب اوروں کو راہ بتاؤ
خود رستے پر تم آجاؤ
قوم کو اچھے کام دکھاؤ
نیک بنو نیکی پھیلاؤ

...............

محنت کر کے ہیں جو کماتے
سب کو محنت ہیں وہ سکھاتے
جو نہیں ہاتھ اور پاؤں ہلاتے
سب کو اپاہج ہیں وہ بناتے
قوم کو اچھے کام دکھاؤ
نیک بنو نیکی پھیلاؤ

...............

رحم ہے سب کو رحم سکھاتا
ظلم ہے سب کو ظلم سکھاتا
نیک ہے نیکی سبکو بتاتا
بد اوروں کو بد ہے بناتا
قوم کو اچھے کام دکھاؤ
نیک بنو نیکی پھیلاؤ

*************

# "بیانیہ نظمیں"

## کشمیر

جنت کی گویا تصویر دیکھو
تصویر کیسی کشمیر دیکھو
کشمیر دیکھو

...............

دل کش نظارے کشمیر کے ہیں
یہ سرزمیں بھی کتنی حسیں ہے
کشمیر کیا ہے خلدِ بریں ہے
کشمیر دیکھو

(اختر شیرانی)

**************

## او صبح کے ستارے

جلوہ دکھا رہا ہے کرنیں لٹا رہا ہے
کیا جی لبھا رہا ہے
او صبح کے ستارے
سارے جہاں کے اوپر اس آسماں کے اوپر
کیوں جھلملا رہا ہے
او صبح کے ستارے
کس کا خطر ہے تجھ کو ہاں کس کا ڈر ہے تجھ کو
کیا سورج آ رہا ہے
او صبح کے ستارے

دم بھر کا یہ سماں ہے تو اس کا مہماں ہے
کیوں مسکرا رہا ہے
او صبح کے ستارے

خاموش ہے زمانہ بے ہوش ہے زمانہ
لیکن تو گا رہا ہے
او صبح کے ستارے

(اختر شیرانی)

**************

"ملی ترانے"

## میرے وطن میں کیا نہیں

ترقیوں کا دور ہے مسرتوں کا طور ہے
سکوں فزا ہے زندگی
مرے وطن میں کیا نہیں

...............

ہیں لہلہاتی کھیتیاں ہیں گنگناتی ندیاں
چمن چمن ہے تازگی
مرے وطن میں کیا نہیں

...............

چمک رہے ہیں بام و در ہے جلوہ ریز ہر نظر
قدم قدم ہے روشنی
مرے وطن میں کیا نہیں

شکوہ دیں وقار بھی یقین و اعتبار بھی
فلاح و خیر و برتری میرے وطن میں کیا نہیں

*************

## جو نام وہی پہچان

جو نام وہی پہچان
ہمارا دیس ہے پاکستان
ہمارا دیس ہے پاکستان
پاکستان کو جان اور دل سے پاکستان بنانا ہے
کر دینا ہے پاکستان پہ جان اور دل قربان
کر دینا ہے پاکستان پہ جان اور دل قربان
جو نام وہی پہچان
جو نام وہی پہچان
ہمارا دیس ہے پاکستان
ہمارا دیس ہے پاکستان

(جمیل الدین عالی)

*************

## اپنا راج

لاکھ مصیبت ' اک سلجھاؤ لاکھ بگاڑ اور ایک بناؤ
لاکھ دکھوں کا ایک علاج
اپنے دیس میں اپنا راج
خود ہی بگڑنا خود ہی سنورنا اپنے بل پر آپ ابھرنا

اپنے ہاتھ میں اپنی لاج

اپنے دیس میں اپنا راج

اپنی عدالت اپنی گواہی　　　　اپنی حکومت اپنی شاہی

اپنا تخت　اور اپنا تاج

اپنے دیس میں اپنا راج

(صوفی تبسم)

**************

# ہمارا وطن

کسی سے　نہیں اتنی　الفت ہمیں　　　ہے جتنی وطن سے محبت ہمیں

ہمیں جان و دل سے ہے پیارا وطن　　　ہمارا　پیارا　پیارا　وطن

**************

# جاگ رہا ہے پاکستان

اپنی　قوت　اپنی جان　　　لاالہ الا اللہ محمد رسول اللہ

ہر پل ہر ساعت ہر آن　　　جاگ　رہا　ہے　پاکستان

...............

نکلے　ہیں　مردان　حق　　　سینوں میں لے کر قرآن

ہم سے رہے باطل ہشیار　　　ہم ہیں اک چڑھتا طوفان

جاگ رہا ہے پاکستان

..............

اپنی قوت اپنی جان لاالہ الا اللہ محمد رسول اللہ
ہر پل ہر ساعت ہر آن
جاگ رہا ہے پاکستان

...............

ہم ہیں قاسم کی آواز ہم ہیں خالد کی للکار
ہم ہیں طارق کا بازو جاگ رہا ہے پاکستان

...............

اپنی قوت اپنی جان لاالہ الا اللہ محمد رسول اللہ
ہر پل ہر ساعت ہر آن جاگ رہا ہے پاکستان

...............

پرچم نصرت ہم سے کھلا رسم شجاعت ہم سے چلی
ہم ہیں جو ہر تیغ حسین ہم ہیں زور دست علی
ہر پل ہر ساعت ہر آن
جاگ رہا ہے پاکستان

(محشر بدایونی)

**************

# رسول رحمتؐ

وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والا مرادیں غریبوں کی بر لانے والا
مصیبت میں غیروں کے کام آنے والا وہ اپنے پرائے کا غم کھانے والا
فقیروں کا ملجا، ضعیفوں کا ماویٰ یتیموں کا والی غلاموں کا مولیٰ

..............

خطا کار سے درگزر کرنے والا بد اندیش کے دل میں گھر کرنے والا
مفاسد کا زیر و زبر کرنے والا قبائل کو شیر و شکر کرنے والا
اتر کر حراء سے سوئے قوم آیا
اور اک نسخہ کیمیاء ساتھ لایا

..............

مس خام کو جس نے کندن بنایا کھرا اور کھوٹا الگ کر دکھایا
عرب جس پہ قرنوں سے تھا جہل چھایا پلٹ دی بس اک آن میں اس کی کایا
رہا ڈر نہ بیڑے کو موج بلا کا
ادھر سے ادھر پھر گیا رخ ہوا کا

(حالی)

*************

## دعا

لب پہ آتی ہے دعا بن کے تمنا میری
زندگی شمع کی صورت ہو خدایا میری
دور دنیا کا میرے دم سے اندھیرا ہو جائے
ہر جگہ میرے چمکنے سے اجالا ہو جائے

..............

ہو میرے دم سے یونہی میرے وطن کی زینت
جس طرح پھول سے ہوتی ہے چمن کی زینت

زندگی ہو میری پروانے کی صورت یا رب
علم کی شمع سے ہو مجھ کو محبت یا رب

..............

ہو مرا کام غریبوں کی حمایت کرنا
درد مندوں سے ضعیفوں سے محبت کرنا

میرے اللہ برائی سے بچانا مجھ کو
نیک جو راہ ہو اس راہ پہ چلانا مجھ کو

**************

# علم

علم اک لازوال دولت ہے
علم اک بے مثال طاقت ہے

علم ہی سے خدا کو پہچانا
علم ہی سے برا بھلا جانا

علم اک لازوال دولت ہے
علم اک بے مثال طاقت ہے

علم ہی سب ہنر سکھاتا ہے علم ہی آدمی بناتا ہے
علم سے آدمی کی عزت ہے علم سے آدمی میں ہمت ہے

علم اک لازوال دولت ہے
علم بے اک مثال طاقت ہے

..............

علم نے عقل کو جلا دی ہے نئی دنیا ہمیں دکھا دی ہے
علم کی دھن جسے لگی ہی نہیں سچ تو یہ ہے وہ آدمی ہی نہیں
علم اک لازوال دولت ہے
علم اک بے مثال طاقت ہے

**************

## تعلیم

بس اب وقت کا حکم ناطق یہی ہے
کہ جو کچھ ہے دنیا میں تعلیم ہی ہے
یہی آج کل اصل فرماندہی ہے
اسی میں چھپا سر شہنشاہی ہے
ملی ہے یہ طاقت اسی کیمیا کو
کہ کرتی ہے یہ ایک شاہ گدا کو

(حالی)

**************

## آج کا شعر

(کلام حالی)

غنیمت ہے صحت ' علالت سے پہلے
فراغت مشاغل کی کثرت سے پہلے
جوانی بڑھاپے کی زحمت سے پہلے
اقامت مسافر کی رحلت سے پہلے

..............

فقیری سے پہلے غنیمت ہے دولت
جو کرنا ہے کرلو کہ تھوڑی ہے فرصت

...............

وہ جو حق سے اپنے لئے چاہتے ہیں
وہی ہر بشر کے لئے چاہتے ہیں

..............

خدا رحم کرتا نہیں اس بشر پر
نہ ہو درد کی چوٹ جس کے جگر پر

..............

کہ حکمت کو اک گمشدہ لال سمجھو
جہاں پاؤ اپنا اسے مال سمجھو

..............

سدا اک ہی رخ نہیں ناؤ چلتی
چلو تم ادھر کو ہوا ہو ' جدھر کی

..............

جماعت کی عزت میں ہے سب کی عزت
جماعت کی ذلت میں ہے سب کی ذلت

..............

رہی ہے نہ ہرگز رہے گی سلامت
نہ شخصی بزرگی نہ شخصی حکومت

................

تمہیں اپنی مشکل کو آساں کرو گے
تمہیں درد کا اپنے درماں کرو گے

تمہیں اپنی منزل کا ساماں کرو گے
کرو گے تمہیں کچھ، اگر یاں کرو گے

...............

چھپا دست ہمت میں زور قضا ہے
مثل ہے کہ ہمت کا حامی خدا ہے

*************

## درس زندگی

## قرآن روشنی ہے

قرآن حکیم اللہ تعالیٰ کی کتاب ہے۔ اس میں اللہ تعالیٰ نے ہماری رہنمائی کے لئے وہ تمام اصول بیان کر دیئے ہیں جو صحیح اور اچھی زندگی گزارنے کے لئے ضروری ہیں قرآن حکیم کی صورت میں ہمارے پاس ایک ایسا رہنما موجود ہے جو زندگی کے ہر شعبے میں ہماری رہنمائی کرتا ہے۔ ہمیں ہدایت دیتا ہے۔

درحقیقت زندگی گزارنے کا صرف وہی طریقہ صحیح ہے جو قرآن حکیم ہمیں بتاتا ہے قرآن روشنی ہے، قرآن کی روشنی سے فائدہ اٹھاؤ۔ پاکستان اور ساری دنیا کو روشن کر دو

*************

## آزادی

آزادی ایک بہت بڑی نعمت ہے، آزادی کی قدر کرنا ہمارا فرض ہے۔ آزادی کی حفاظت کرنا اور اس سے فائدہ اٹھانا ہی آزادی کی قدر کرنا ہے۔ آزادی کا مطلب غربت،

جہالت ، تعصب اور بیماری سے آزادی ہے۔

**************

## علم

علم انسان کو بڑا بناتا ہے۔ علم حاصل کرنا ہر انسان کا فرض بھی ہے اور ہر انسان کا حق بھی اس حق سے نہ کوئی دوسرا کسی کو محروم کرے اور نہ کوئی اپنے آپ کو اس نعمت سے محروم کرے۔

**************

## علم اور جہالت

ایک بار جو کوئی علم حاصل کرنا شروع کر دیتا ہے تو اسے علم کی وسعتوں کا اور اپنی جہالت کا احساس ہونے لگتا ہے۔ یہ احساس کہ میں کچھ نہیں جانتا انسان کو علم کی انتہاؤں کی طرف پہنچاتا ہے۔

**************

## سکھ اور سکون

جو شخص صرف اپنے لئے سکھ اور سکون چاہتا ہے وہ کبھی سکھ اور چین سے نہیں رہتا سکھ دو اور سکھی رہو۔

**************

## اچھا برا کام

کام اچھا ہو یا برا کسی نہ کسی شکل میں اس کا اثر باقی رہتا ہے ہر اچھا کام خیر جاریہ ہے اور ہر برا کام شر جاریہ !۔

**************

## سچ کی طاقت

سچ میں بڑی طاقت ہوتی ہے۔ سچا آدمی جس اعتماد سے بات کرتا ہے اور جس حوصلے سے اپنا دفاع کرتا ہے وہ جھوٹا اور بددیانت آدمی نہیں کر سکتا جس طرح جھوٹ کبھی نہ کبھی کھلتا ضرور ہے اسی طرح سچ بھی دیر یا سویر ظاہر ہو کر رہتا ہے۔ جھوٹ بزدلی کی جڑ سے پھوٹتا ہے یا پھر اس کی تہہ میں بددیانتی ہوتی ہے۔

*************

## تین دولتیں

علم، صحت، اور اخلاق۔ یہ تین دولتیں ایسی ہیں جو انسان کے پاس ہوں تو اسے پھر کسی اور دولت کی ضرورت نہیں رہتی۔ دین و دنیا کی تمام دولتیں اور نعمتیں انہی تین چیزوں سے حاصل ہو سکتی ہیں۔

*************

## سچی خوشی

انسان اپنے فائدہ کے لئے جو کام کرتا ہے وہ بھی اس کی خوشی کا باعث ہوتے ہیں۔ لیکن دوسرے کے کام آنے سے اور دوسروں کی خدمت کرنے سے جو سچی اور دیرپا خوشی حاصل ہوتی ہے وہ کسی دوسری طرح حاصل نہیں ہوتی۔

*************

## دوسروں کی عزت

دوسروں کی عزت کرنا گویا اپنی عزت کرنا ہے۔

سوال۔ کس طرح؟

جواب۔ جب آپ کسی کی عزت کریں گے تو وہ لامحالہ آپ کی عزت کرے گا

ے کیا خوب سودا نقد ہے اس ہاتھ دے اس ہاتھ لے

سوال۔ ہر کسی کی عزت کیوں کی جائے ؟

جواب۔ اس لئے کہ بحیثیت انسان سب برابر ہیں۔

سوال۔ پھر بڑائی کا معیار کیا ہوا؟

جواب۔ کردار، کیریکٹر، انسان دوستی، جو دوسروں کی عزت کرے ان کے کام آئے ان کا خیال رکھے، وہی بڑا ہے، وہی قابل عزت۔

**************

## دوسروں کی مدد

ہماری ہمیشہ یہ کوشش ہونی چاہئے کہ ہماری ذات سے دوسروں کو کسی نہ کسی طرح فائدہ پہنچے مصیبت زدوں کے کے کام آنا اور ان کی مدد کو پہنچنا تو ہمارا اخلاقی فرض ہے

**************

## اعتدال

افراط و تفریط سے بچ کر ہر بات میں اعتدال سے کام لینا چاہئے یعنی بیچ کا راستہ اختیار کرنا اچھا ہوتا ہے۔ برائی تو برائی ہے انتہا پسندی تو اچھائی میں بھی اچھی نہیں ہوتی ہے۔ اعتدال قانون فطرت ہے۔ اسی لئے کہا گیا ہے۔ خیرالامور اوسطہا

**************

## محنت کی عادت

محنت کی عادت سے بڑھ کر کوئی عادت نہیں۔ محنت سے ہر مشکل آسان اور ہر کمی پوری ہو جاتی ہے۔ ذہانت کی کمی بھی، مواقع اور وسائل کی کمی بھی۔ محنت سے انسان کے جوہر ہی نہیں کھلتے ترقی کے دروازے بھی کھلتے ہیں۔ حالی کا شعر ہے۔

جب تک ہے یہ دنیا باقی ہم دیکھیں آزاد تجھے
ہم دیکھیں آزاد
سوہنی دھرتی اللہ رکھے قدم قدم آباد تجھے
قدم قدم آباد

..............

دھڑکن دھڑکن پیار ہے تیرا قدم قدم پر گیت رے
بستی بستی تیرا چرچا نگر نگر ہے میت رے
جب تک ہے یہ دنیا باقی ہم دیکھیں آزاد تجھے
سوہنی دھرتی اللہ رکھے قدم قدم آباد تجھے
قدم قدم آباد

................

تیری پیاری سج دھج کی ہم اتنی شان بڑھائیں
آنے والی نسلیں تیری عظمت کے گن گائیں
جب تک ہے یہ دنیا باقی ہم دیکھیں آزاد تجھے
سوہنی دھرتی اللہ رکھے قدم قدم آباد تجھے
قدم قدم آباد

(مسرور انور)

*************

## میرے وطن کے نوجواں

وطن کے گیت گائے جا وطن کے گیت گائے جا
بلندیوں کی سمت چل کہ آندھیوں کا رخ بدل
مرے وطن کے نوجواں تیرے زمیں و آسماں

وطن کے گیت گائے جا
وطن کے گیت گائے جا

**************

# چاند میری زمیں پھول میرا وطن

چاند میری زمیں پھول میرا وطن
میرے کھیتوں کی مٹی میں لعل یمن

چاند میری زمیں پھول میرا وطن
چاند میری زمیں پھول میرا وطن

...............

چاند میری زمیں پھول میرا وطن

میرے ملاح لہروں کے پالے ہوئے
میرے دہقاں پسینوں کے ڈھالے ہوئے
میرے مزدور اس دور کے کوہ کن
چاند میری زمیں پھول میرا وطن

...............

چاند میری زمیں پھول میرا وطن

میرے فوجی جواں جراتوں کے نشاں
میرے اہل قلم عظمتوں کی زباں
میرے محنت کشوں کے سنہرے بدن
چاند میری زمیں پھول میرا وطن

...............

چاند میری زمیں پھول میرا وطن

میری سرحد پہ پہرا ہے ایمان کا
میرے شہروں پہ سایہ ہے قرآن کا

میرا اک اک سپاہی ہے خیبر شکن
چاند میری زمیں پھول میرا وطن

................

چاند میری زمیں پھول میرا وطن

میرے دہقاں یونہی ہل چلاتے رہیں
میری مٹی کو سونا بناتے رہیں

گیت گاتے رہیں میرے شعلہ بدن
چاند میری زمیں پھول میرا وطن

*************

## سوئے منزل چلے اور بیک دل چلے

سوئے منزل چلے اور بیک دل چلے
آج سب منچلے سوئے منزل چلے

سبز پرچم بکف
ہر قدم صف بہ صف
زندگی کی طرف

یوں رواں ہیں کہ گویا ستارے چلے

سوئے منزل چلے اور یک دل چلے
آج سب منچلے سوئے منزل چلے

راہ کے پیچ و خم
لاکھ روکیں قدم
کس میں اتنا ہے دم

بڑھ کے روکے ہمیں آسماں کے تلے

سوئے منزل چلے اور یک دل چلے
آج سب منچلے سوئے منزل چلے

نعرہ حق نغمہ خواں
دین کا کارواں
ہے ازل سے رواں

جیسے تاروں کی جھرمٹ میں چندا چلے
سوئے منزل چلے اور یک دل چلے
آج سب منچلے سوئے منزل چلے

(حمائیت علی شاعر)

*************

# اے وطن ہم تیرے نغمہ خواں

اے وطن ہم تیرے نغمہ خواں

جاں

جاں

ہم نئی نسل کے کارواں
ہم قدم، تازہ دم، ضوفشاں

جاں

جاں

*************

# پاکستان کو سمجھو لوگو

پاکستان کو سمجھو لوگو
پاکستان خدا کا ہے

نام محمدؐ کی تاثیر
کٹ گئی اک اک زنجیر
اس کا تصور اس کا ضمیر
ایمان اور وفا کا ہے
پاکستان خدا کا ہے

پاکستان کو سمجھو لوگو
پاکستان خدا کا ہے

اس پر جو آنکھ اٹھی ہے
خود برسوں تک روئی ہے
یاں ہر فرد سپاہی ہے
اور جانباز بلا کا ہے
پاکستان۔ خدا کا ہے

(جمیل الدین عالی)

*************

# سلام

سلام اے آمنہ کے لال اے محبوب سبحانی
سلام اے فخر موجودات فخر نوع انسانی
سلام اے ظل رحمانی ' سلام اے نور یزدانی
تیرا نقش قدم ہے زندگی کی لوح پیشانی

...............

تیرے آنے سے رونق آگئی گلزار ہستی میں
شریک حال قسمت ہو گیا پھر فضل ربانی
تیری صورت ' تیری سیرت ' تیرا نقشہ ' تیرا جلوہ
تبسم ' گفتگو ' بندہ نوازی ' خندہ پیشانی
سلام اے آتش زنجیر باطل توڑنے والے
سلام اے خاک کے ٹوٹے ہوئے دل جوڑنے والے

(حفیظ جالندھری)

**************

# آج کا شعر

آئین نو سے ڈرنا' طرز کہن پہ اڑنا
منزل یہی کٹھن ہے قوموں کی زندگی میں

(اقبال)

...............

سبق پھر پڑھ صداقت کا' عدالت کا' شجاعت کا
لیا جائے گا تجھ سے کام دنیا کی امامت کا

(اقبال)

یہی مقصود فطرت ہے یہی رمز مسلمانی
اخوت کی جہانگیری ' محبت کی فراوانی

(اقبال)

...............

نشہ پلا کے گرانا تو سب کو آتا ہے
مزا تو جب ہے کہ گرتوں کو تھام لے ساقی

(اقبال)

...............

کی محمدؐ سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں
یہ جہاں چیز ہے کیا لوح و قلم تیرے ہیں

(اقبال)

...............

وائے ناکامی متاع کارواں جاتا رہا
کارواں کے دل سے احساس زیاں جاتا رہا

(اقبال)

...............

جہاں میں اہل ایماں صورت خورشید جیتے ہیں
ادھر ڈوبے ' ادھر نکلے ' ادھر ڈوبے ' ادھر نکلے

(اقبال)

...............

یقیں افراد کا سرمایہ تعمیر ملت ہے
یہی قوت ہے جو صورت گر تقدیر ملت ہے

(اقبال)

ہے شباب اپنے لہو کی آگ میں جلنے کا نام
سخت کوشی سے ہے تلخ زندگانی انگبیں
(اقبال)

..............

تو اے مسافر شب خود چراغ بن اپنا
کر اپنی رات کو داغ جگر سے نورانی
(اقبال)

..............

پھول کی پتی سے کٹ سکتا ہے ہیرے کا جگر
مرد ناداں پر کلام نرم و نازک بے اثر
(اقبال)

..............

شب گریزاں ہوگی آخر جلوہ خورشید سے
یہ چمن معمور ہوگا نغمۂ توحید سے
(اقبال)

..............

غلامی میں نہ کام آتی ہیں شمشیریں نہ تدبیریں
جو ہو ذوق یقیں پیدا تو کٹ جاتی ہیں زنجیریں
(اقبال)

..............

کوئی اندازہ کر سکتا ہے اس کے زور بازو کا
نگاہ مرد مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں
(اقبال)

# کلام اقبال

منفعت ایک ہے اس قوم کی ' نقصان بھی ایک
ایک ہی سب کا نبی ' دین بھی ' ایمان بھی ایک

حرم پاک بھی ' اللہ بھی ' قرآن بھی ایک
کچھ بڑی بات تھی ہوتے جو مسلمان بھی ایک

فرقہ بندی ہے کہیں اور کہیں ذاتیں ہیں
کیا زمانے میں پنپنے کی یہی باتیں ہیں

..............

زندگانی کی حقیقت کوہ کن کے دل سے پوچھ
جوئے شیر و تیشہ و سنگ گراں ہیں زندگی

بندگی میں گھٹ کے رہ جاتی ہے اک جوئے کم آب
اور آزادی میں بحر بیکراں ہے زندگی

...............

آ گیا عین لڑائی میں اگر وقت نماز
قبلہ رو ہو کے زمیں بوس ہوئی قوم حجاز

ایک ہی صف میں کھڑے ہو گئے محمود و ایاز
نہ کوئی بندہ رہا نہ کوئی بندہ نواز

بندہ صاحب و محتاج و غنی ایک ہوئے
تیری سرکار میں پہنچے تو سبھی ایک ہوئے

................

ہوس نے کر دیا ہے ٹکڑے ٹکڑے نوع انساں کو
اخوت کا بیاں ہو جا ' محبت کی زباں ہو جا

یہ ہندی وہ خراسانی' یہ افغانی وہ تورانی
تو اے شرمندہ ساحل اچھل کر بیکراں ہو جا

*************

# آج کا خیال

اچھے یا برے لوگ مرجاتے ہیں لیکن ان کے اچھے یا برے نام نہیں مرتے
(رشید احمد صدیقی)

..............

ہر وہ شخص جو نیکی سے محبت کرتا ہے کسی برے آدمی سے مایوس نہ ہوگا اور نہ اس سے نفرت کرے گا۔

(رشید احمد صدیقی)

..............

عبادت کی قضا ہے خدمت کی نہیں۔

(پریم چند)

...............

علم کی کمی خلوص سے پوری ہو جاتی ہے۔ لیکن خلوص کی کمی کسی چیز سے پوری نہیں ہوتی۔

(رشید احمد صدیقی)

..............

بعض لوگ دوسروں کی عزت کو اپنی توہین سمجھتے ہیں۔

(رشید احمد صدیقی)

...............

آدمی کا شیطان آدمی ہے۔

(پریم چند)

..............

اخلاق پربت کا پتھر ہے۔ جب اکھڑ جائے تو نیچے ہی آتا ہے۔

(پریم چند)

..............

علم حاصل کرو اور علم پیدا بھی کرو۔

(اقبال)

..............

سوال سے خودی ضعیف ہوتی ہے۔

(اقبال)

..............

ثبات ایک تغیر کو ہے زمانہ میں۔

(اقبال)

..............

بخش دو گر خطا کرے کوئی۔

(غالب)

..............

کام اچھا ہے وہی جس کا مآل اچھا ہے۔

(غالب)

..............

جی خوش ہوا ہے راہ کو پر خار دیکھ کر۔

(غالب)

..............

سخت کوشی سے ہے تلخ زندگانی انگبیں۔

(اقبال)

..............

غیرت ہے بڑی چیز جہان تگ و دو میں۔

(اقبال)

..............

فقط ذوق پرواز ہے زندگی۔

(اقبال)

..............

غصہ میں انصاف نہیں ہو سکتا۔

(حضرت عمر فاروقؓ)

..............

انسان کا سب سے بڑا بوجھ غصہ ہے۔

(امام مالکؒ)

...............

تکلیف اٹھانا ذلت اٹھانے سے بہتر ہے۔

(حضرت علیؓ)

................

جس نے اپنے آپ کو پہچانا۔ اس نے اپنے رب کو پہچانا۔

(حضرت علیؓ)

**************

# قائد اعظم کا پیغام

فروری ۱۹۴۸ء میں اعلیٰ سرکاری ملازمتوں سے خطاب کرتے ہوئے قائد اعظم نے فرمایا :

"ایمانداری اور خلوص دل سے کام کیجئے۔ کام "کام" اور زیادہ کام۔ میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ آپ کے ضمیر سے بڑی کوئی قوت روئے زمین پر نہیں ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ جب آپ خدا کے روبروپیش ہوں تو آپ پورے اعتماد سے کہہ سکیں کہ آپ نے اپنا فرض انتہائی ایمان داری' وفاداری اور صمیم قلب سے ادا کیا ہے"۔

..............

جنوری ۱۹۴۸ء میں کراچی کے وکیلوں کو مخاطب کرتے ہوئے قائد اعظم نے فرمایا :

"اسلام محض رسوم و روایات کا نام نہیں ہے۔ اسلام ہر مسلمان کے لیے ضابطۂ حیات بھی ہے۔ جس کے مطابق وہ اپنی روز مرہ زندگی میں عمل پیرا ہوتا ہے۔ اسلام سب انسانوں کے لیے انصاف' رواداری' شرافت' دیانت اور عزت کے اعلیٰ ترین اصولوں پر مبنی ہے ۔ صرف ایک خدا کا تصور اسلام کے بنیادی اصولوں میں سے ہے۔ اسلام میں انسان اور انسان میں کوئی فرق نہیں ہے۔ مساوات' آزادی اور اخوت اسلام کے اساسی اصول ہیں"۔

..............

قیام پاکستان کے فوراً بعد یعنی جمعہ الوداع کے موقع پر قائد اعظم نے قوم کو یہ پیغام دیا۔

"پاکستان کی سرزمین میں بے شمار خزانے چھپے ہوئے ہیں۔ مگر اس کو ایسا ملک بنانے کے لیے جو ایک آزاد مسلمان قوم کے قابل ہو۔ ہمیں اپنی قوت اور محنت کے عظیم ذخیرے کا ایک ایک ذرہ صرف کرنا ہو گا۔ مجھے امید ہے کہ تمام پاکستانی پاکستان کی تعمیر میں دل و جان سے حصہ لیں گے"۔

..............

پاکستان بننے کے تیسرے دن عید تھی۔ اس مبارک موقع پر قائد اعظم نے اہل پاکستان کو جو پیغام دیا۔ اس کے الفاظ یہ تھے۔

"اس میں شک نہیں کہ ہم نے پاکستان حاصل کرلیا ہے۔ لیکن یہ تو محض آغاز ہے۔ اب بڑی بڑی ذمہ داریاں ہمارے کندھوں پر آن پڑی ہیں اور جتنی بڑی ذمہ داریاں ہیں اتنی ہی عظیم جدو جہد کا جذبہ اتنا ہی بڑا ارادہ ہم میں پیدا ہونا چاہئے۔ پاکستان حاصل کرنے کے لیے جو قربانیاں دی گئیں، جو کوششیں کی گئیں۔ پاکستان کی تشکیل و تعمیر کے لیے ہمیں کم از کم اتنی ہی قربانیوں اور کوششوں کی ضرورت پڑے گی۔ حقیقی معنوں میں ٹھوس کام کا وقت آپہنچا ہے۔ مجھے پورا یقین ہے کہ مسلمانوں کی ذہانت و فطانت اس بار عظیم کو آسانی سے برداشت کرے گی۔ اور بظاہر پیچیدہ اور دشوار گذار راستوں کی تمام مشکلات کو آسانی سے طے کرے گی

...............

قوم کو عید الاضحیٰ کا پیغام دیتے ہوئے قائد اعظم نے فرمایا :

"ہم جتنی زیادہ تکلیفیں سہنا اور قربانیاں دینا سیکھیں گے۔ اتنی ہی زیادہ پاکیزہ، خالص اور مضبوط قوم کی حیثیت سے ابھریں گے۔ جیسے سونا آگ میں تپ کر کندن ہو جاتا ہے"۔

*************

# نظم و ضبط کی ضرورت

۱۹۴۴ء میں نوجوانوں کے نام ایک پیغام میں قائد اعظم نے فرمایا :

"کوئی قوم آزاد نہیں ہو سکتی یا اپنی آزادی کو برقرار نہیں رکھ سکتی۔ اگر اس میں انتشار ہو۔ اس میں نظم و ضبط کی کمی ہو۔ مسلسل محنت اور قربانی کے بغیر ہم کامیاب نہیں ہو سکتے۔ ڈسپلن کے بغیر ہماری قوت مدافعت کسی وقت بھی ختم ہو سکتی ہے"۔

*************

# مملکت کا مستقبل اور تعلیم

۲۷ نومبر ۱۹۴۷ء کو کراچی میں پہلی کل پاکستان تعلیمی کانفرنس منعقد ہوئی۔ اس کانفرنس کے نام اپنے پیغام میں قائداعظم نے کہا۔

"اگر ہمیں حقیقی معنوں میں ترقی کرنا ہے۔ تو ہمیں اپنی قومی تعلیمی پالیسی اور پروگرام کی تشکیل اپنی تاریخ و ثقافت کے مطابق کرنی چاہئے۔ اس کے ساتھ ساتھ موجودہ دور میں جو زبردست ترقی دنیا میں ہوئی ہے۔ اسے بھی اپنا نظام تعلیم وضع کرتے وقت سامنے رکھنا چاہئے"۔

...............

نومبر ۱۹۴۷ء میں پہلی کل پاکستان تعلیمی کانفرنس کے نام اپنے پیغام میں قائداعظم نے فرمایا :

"اس میں کوئی شک نہیں کہ ہماری مملکت کے مستقبل کا انحصار بڑی حد تک اس نظام تعلیم پر ہوگا۔ جو ہم وضع کریں گے۔ اور اس امر پر بھی ہوگا۔ کہ ہم اپنے بچوں کی تربیت کس طرح کر رہے ہیں۔ تاکہ وہ پاکستان کے سچے خادم بن سکیں"۔

*************

# تعلیم کے معنی

قائداعظم نے نومبر ۱۹۴۷ء پہلی تعلیمی کانفرنس کے نام اپنے پیغام میں فرمایا :

"تعلیم کے معنی صرف درسی اور کتابی تعلیم کے نہیں ہیں سب سے پہلے ہمیں آنے والی نسلوں کے کردار کی تعمیر کرنی ہے۔ یعنی دیانت' بے لوث قومی خدمت اور احساس ذمہ داری کے شعور کی نشوونما"۔

..............

قائداعظم نے پہلی کل پاکستان تعلیمی کانفرنس کے نام اپنے پیغام میں کہا :

"ہمیں تعلیم کے ذریعے آئندہ نسلوں کی قوت کار کو بڑھانا ہے۔ اور اس کے کردار کی تشکیل کرنی ہے اس وقت ہمیں سائنسی اور تکنیکی تعلیم و تربیت کی فوری اور اشد ضرورت ہے۔ تاکہ مستقبل میں قوم کی اقتصادی ترقی کی بنیاد مستحکم ہو سکے۔ اور ہمارے افراد سائنسی اصولوں پر وضع کی ہوئی تجارت و صنعت و حرفت کو اختیار کر سکیں۔

...............

۲۱ اپریل ۱۹۴۸ء کو اسلامیہ کالج پشاور کے طلباء کے سپاسنامے کے جواب میں قائداعظم نے فرمایا۔

"میرے نوجوان دوستو! آپ کو اپنی پوری توجہ سائنس اور تکنیکی تعلیم کی طرف مبذول کرنی چاہیئے صرف سرکاری ملازمت ہی پر اکتفانہ کیجئے۔ اب آپ کے سامنے نئے میدان، نئی شاہراہیں اور لاتعداد نئے مواقع ہیں"

..............

۲۳ اپریل ۱۹۴۷ء کو پہلے کل پاکستان اولمپک کھیلوں کے موقع پر قائداعظم نے اپنے پیغام میں فرمایا :

"زندگی کے ہر شعبہ میں ہماری قوم کی کامیابی کا انحصار صحیح ذہنی تربیت اور جسمانی صحت پر ہے آپ کے لئے میرا پیغام ہے کہ جسمانی صحت اور قوت پیدا کیجئے"

*************

# کام، کام اور بس کام

۱۵ نومبر ۱۹۴۲ء کو جالندھر میں آل انڈیا مسلم سٹوڈنٹس فیڈریشن کے اجلاس سے خطاب کرتے ہوئے قائداعظم نے فرمایا :

"میں آپ کو مصروف عمل ہونے کی تاکید کرتا ہوں۔ کام، کام اور بس کام صبرو

استقلال اور عجز و انکسار کے ساتھ اپنی قوم کی سچی خدمت کرتے رہنا چاہئے "

..............

۱۵ جون ۱۹۴۸ء کو قائد اعظم نے فرمایا :

"ہمیں پاکستانی اور صرف پاکستانی ہونے پر فخر ہونا چاہئے۔ ہم جو کچھ محسوس کریں، جو کچھ عمل کریں، جو قدم بھی اٹھائیں، پاکستانی اور فقط پاکستانی کی حیثیت سے "

*************

# درس زندگی

## تعلیم کی روح

تعلیم نصابی کتابیں رٹنے اور جیسے تیسے امتحان پاس کرنے کا نام نہیں۔ تعلیم کا اصل مقصد ذہن کی نشوونما ہے۔ مطالعہ سے، مشاہدہ سے، تجربے سے دماغ کو روشن کرنا ہے۔ اس لئے صرف جاننا کافی نہیں سمجھنا بھی ضروری ہے۔ اور سمجھے بغیر سوچنا ممکن نہیں اس لئے بہتر تعلیم وہ ہے صحیح تعلیم وہ ہے جو سوچنے سمجھنے کی صلاحیت پیدا کرے۔

*************

## تربیت

زندگی کے سفر میں صرف علم کافی نہیں۔ صرف جاننے اور سمجھنے سے زندگی کی کٹھن منزلیں سر نہیں ہوتیں۔ علم ذریعہ ہے اور کردار مطلوب و مقصود، کردار کا تعلق تربیت سے ہے۔ اس لئے تربیت کی اہمیت رسمی تعلیم سے بھی زیادہ ہے۔

*************

## مجرد علم

محض علم تو دو دھاری تلوار ہے۔ یہ خیر کا ذریعہ بھی ہو سکتا ہے۔ اور شر کا سبب بھی' تربیت سے علم خیر کثیر کا سبب بنتا ہے۔

**************

## آدمی اور انسان

غالب کا شعر ہے ؎

بس کہ دشوار ہے ہر کام کا آساں ہونا
آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا

آدمی طبعی عمل سے پیدا ہوتا ہے اور انسان تہذیبی عمل سے بنتا ہے۔ تعلیم و تربیت ہی وہ تہذیبی عمل ہے جس کے ذریعے آدمی انسان میں بدلتا ہے۔ جو اس کے اندر اس طرح چھپا ہوتا ہے جس طرح بیج میں پیڑ چھپا ہوتا ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ آدمی سے انسان بننے کا عمل ایک مشکل سفر ہے۔ ہر ایک کی قسمت میں انسان ہونا بھی نہیں ہوتا۔

**************

## ساحل کی سوغات' خار و خس و خاشاک

ضرب کلیم کا شعر ہے ؎

دریا میں موتی' اے موج بیباک
ساحل کی سوغات' خار و خس و خاشاک

شاعر کہتا ہے۔ اے موج بیباک! موتی تو سمندر کی تہہ میں ملتے ہیں۔ پر سکون ساحل پر خس و خاشاک کے سوا کیا رکھا ہے۔ مطلب یہ کہ انسان کو جو کچھ حاصل ہوتا ہے وہ تن آسانی سے نہیں سخت کوشی سے حاصل ہوتا ہے۔ اقبال نے ایک اور جگہ کہا ہے۔

اگر خواہی حیات اندر خطر زی

یعنی اگر زندگی چاہتے ہو تو خطروں میں زندہ رہنا سیکھو۔ اقبال نے جو خطرہ کے اندر جینے کو کہا ہے وہ دراصل زندگی کے نت نئے چیلنج قبول کرنے جرات سے آگے بڑھنے' نئی راہیں نکالنے' نئے تجربے کرنے' نئے خواب دیکھنے' نئے طریق کار وضع کرنے کا رویہ اختیار کرنے کی تلقین کی ہے۔

طلباء کو خاص طور پر تحقیق' تجسس' تجربے اور تفکر کا رویہ اپنانا چاہئے۔ تعلیم میں بھی' زندگی میں بھی اقبال ہی کا شعر ہے ؂

سمجھتا ہے تو راز ہے زندگی　　　فقط ذوق پرواز ہے زندگی

*************

# جی خوش ہوا ہے راہ کو پرخار دیکھ کر

راہ کے کانٹوں کو چاروناچار برداشت کرنا ایک بات ہے۔ اور ان کو دیکھ کر خوش ہونا' اور بات ہے۔ اور بڑے حوصلہ کی بات ہے۔

جی خوش ہوا ہے راہ کو پرخار دیکھ کر

وہی کہہ سکتا ہے جسے اپنے زور بازو پر' اپنی قوت برداشت پر' اپنے عزم سفر پر اعتماد ہو اور بھرپور اعتماد ہو اور یہ خطرپسندی اور یہ ذوق سخت کوشی ہی زندگی میں کامیابی کی ضمانت ہے۔

چلا جاتا ہوں ہنستا کھیلتا موج حوادث سے
اگر آسانیاں ہوں زندگی دشوار ہو جائے

*************

# زہر کا پیالہ

ایسا اچھا کام جو مثال بن جائے۔ جس سے دوسروں کی راہیں روشن ہو جائیں۔ بہت بڑی سعادت ہے۔ جو کسی کسی کے حصے میں آتی ہیں۔ تاریخ میں ایک ایسا روشن نام سقراط کا ہے قدیم یونان کے اس درویش فلسفی نے اپنی ساری زندگی سچائی کی تلاش اور سچائی کی ترویج

میں گذار دی اور آخر میں سچائی کی ہی خاطر زہر کا پیالہ پی لیا۔ اور خوشی خوشی پی لیا۔

زہر کا پیالہ اب علامت ہے اس تکلیف کی' اس قربانی کی' اس ایثار کی جو سچائی کے لئے بھلائی کے لئے' دیانت کے لیئے ہر بھلے اور اچھے آدمی کو دینی پڑتی ہے ہر دور میں' ہر عہد میں' ہر جگہ کسی نہ کسی کو سقراط بننا پڑتا ہے۔ اور زہر کا پیالہ پینا پڑتا ہے۔ یہ کام مشکل ہے اور بہت مشکل' لیکن جو زہر کا پیالہ پی لیتا ہے۔ وہ امر بھی ہو جاتا ہے جو شخص ہنسی خوشی ایک اچھے کام کے لئے مشقتیں اٹھالیتا ہے اذیتیں برداشت کر لیتا ہے۔ وہ امر ہو جاتا ہے۔

*************

# اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد

مولانا محمد علی جوہر کا شعر ہے ۔

قتل حسینؓ اصل میں مرگ یزید ہے
اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد

کربلا سچائی کے لئے سب کچھ قربان کر دینے کی علامت ہے۔ ہر انسان کی اپنی کربلا ہوتی ہے۔ اپنا زہر کا پیالہ ہوتا ہے ایک وقت آتا ہے جب اسے سچائی کے لئے ایک کٹھن اور پر خطر راستہ اختیار کرنا پڑتا ہے۔ جو نوجوان اس کربلا میں اترتا ہے۔ زہر کا پیالہ پینے کا حوصلہ رکھتا ہے۔ وہی بالاخر قبیلہ کی آنکھ کا تارا بنتا ہے۔

*************

# سخت جان بیج

برائی ہی نہیں نیکی بھی پھیلتی ہے۔ کبھی کبھی روا روی میں کی ہوئی ایک چھوٹی سی نیکی بھی بہت بڑی نیکیوں کی بنیاد بن جاتی ہے۔ کبھی کبھی چلتے پھرتے بے خیالی میں کی ہوئی ایک میٹھی بات کسی کے دل میں اتر جاتی ہے۔ اور بھلائے نہیں بھولتی۔ کبھی محبت اور شفقت کی ایک نظر سے زندگی بدل جاتی ہے۔ ذرا سی ہمدردی سے ٹوٹے ہوئے دل جڑ جاتے ہیں۔ اور

دکھی دلوں کو آرام آجاتا ہے لہٰذا ایک چھوٹی سی نیکی کو، معمولی سی بھلائی کو، تھوڑی سی ہمدردی کو تھوڑا نہ سمجھو۔ اندھیرے میں روشنی کی ایک لکیر اور پیاسے کے لئے ٹھنڈے پانی کی ایک بوند ہی بہت ہوتی ہے۔

..............

بھلائی کے کاموں میں بے صبری سے نہیں صبر سے چوکھا رنگ آتا ہے۔ انسان جو کچھ ہوتا ہے وہ ایک دن میں نہیں بنا ہوتا اس لئے ایک روز میں اس کا بدلنا ہی مشکل ہوتا ہے اسی وجہ سے اچھے کاموں کی ظاہری بے اثری سے مایوس نہیں ہونا چاہئے

..............

یہ ضروری نہیں کہ آج کا برا آدمی ہمیشہ برا رہے جو آج اثر نہیں لیتا۔ ضروری نہیں کہ وہ ہمیشہ اثر نہ لے جس کا عمل نہیں بدلا ضروری نہیں کہ اس کا ذہن بھی لاشعوری طور پر نہ بدلا ہو

نیکی کی طرف لوٹنا انسان کی گھٹی میں ہے اس لئے وہ شخص جو نیکی سے محبت کرتا ہے کسی برے آدمی سے مایوس نہ ہو گا۔ اور نہ اس سے نفرت کرے گا۔ پتہ نہیں کب گم کردہ راہ دل ایمان کی روشنی سے روشن ہو جائے چونکہ نیکی وہ بیج ہے۔ جو ذرا دیر سے پھوٹتا ہے۔ اور نہ بھی پھوٹے تو بڑا سخت جان ہوتا ہے۔ مدتوں کیچڑ میں، ریت میں، بنجر زمین میں، پتھروں کی سنگلاخ تہوں میں پڑا بارش کے دو قطروں کا انتظار کرتا رہتا ہے۔

*************

## ضمیر کی چبھن

انسان اچھا نہیں بنتا نہ بنے۔ لیکن اچھائی کے احساس کو دل سے نوچ پھینکنے پر بھی اسے قدرت حاصل نہیں بھٹکتے ہوئے دل میں بھی کھٹک باقی رہتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ برے سے برا آدمی بھی پہلے برائی کا جواز ڈھونڈتا ہے پھر برائی کا ارتکاب کرتا ہے۔ آخر کیوں ؟

اس لئے کہ برائی کو برائی سمجھ کر کرنا انسان کے لئے ممکن ہی نہیں ۔ انسان سب چوٹیں سہہ سکتا ہے ۔ لیکن ضمیر کی چبھن اس سے نہیں سہی جاتی ۔

**************

## دل میں کس نے جھانکا ہے

دل میں کس نے جھانکا ہے ضمیر کو کس نے دیکھا ہے ۔ تمہیں کیا خبر ہے ۔ کہ نذر سے کوئی کیا ہے ۔ چپکے چپکے آہستہ آہستہ اس کے دروں میں کونسی تبدیلیاں آرہی ہیں جو تمہیں باہر سے نظر نہیں آتیں ۔ اس لئے کیا یہ بہتر نہیں کہ تم ہر ایک سے پر امید ہو ۔ اس وقت بھی امید کے ٹمٹماتے ہوئے دیئے سے آس لگائے رکھو جب دوسرے اندھیرے سے ہار کر دل چھوڑ بیٹھے ہوں ۔ تم بیج ڈالتے رہو ' جس راہ سے گذرو تم اپنے کام سے کام رکھو نتیجے کی فکر نہ کرو وہ تمہاری ذمہ داری نہیں ۔

**************

## خیر جاریہ اور شر جاریہ

اچھے برے لوگ مر جاتے ہیں ۔ لیکن ان کے اچھے برے کام نہیں مرتے ۔ دونوں کے اچھے برے اثرات باقی رہتے ہیں جس طرح خیر جاریہ ہوتا ہے ۔ اسی طرح شر جاریہ بھی ہوتا ہے ۔ اللہ جل شانہ ہمیں خاص طور پر ایسی برائیوں سے بچائے جن کے اثرات دیر تک باقی رہ سکتے ہوں ۔

**************

## جسمانی توانائی

وقت کی طرح انسان کی جسمانی اور ذہنی توانائی بھی از خود خرچ ہوتی ہے آپ جسم سے ' دماغ سے صحیح کام لیں ۔ غلط کام لیں ' یا کوئی کام نہ لیں یعنی سستی اور کاہلی ہی میں وقت گذار

دیں۔ جسمانی و ذہنی توانائی کو از خود خرچ ہوتے ہی رہنا ہے۔ اس لئے وقت کی طرح توانائی کی بھی قدر کرنا چاہئے قدر کرنے کا مطلب یہ ہے کہ جسمانی و ذہنی توانائی کو بہت احتیاط سے اپنی زندگی کی ترجیحات کے مطابق صرف کیا جائے۔ زمانہ طالب علمی میں اپنے وقت اور توانائی کو غیر ترقیاتی مشغلوں کی بھینٹ چڑھا دینا اپنے مستقبل کی تباہی کو خود دعوت دینا ہے بعض بڑے ذہین 'ہوشیار' باصلاحیت لوگ زندگی کی دوڑ میں محض اس لئے پیچھے رہ جاتے ہیں کہ وہ تعلیم و ترقی کے ان بہترین مواقع سے جو انہیں میسر تھے اور اپنی جسمانی و ذہنی توانائیوں سے بروقت کام نہ لے سکے۔ کام کرنے' محنت کرنے' ترقی کرنے کا زمانہ انہوں نے سستی' کاہلی' لاپرواہی' غلط ترجیحات یا والدین کی دولت یا عہدہ پر اکڑنے پر ضائع کر دیا۔

*************

# استاد کے تین رول

استاد کے تین کام ہیں

تدریس

تعلیم اور

تربیت

اس اعتبار سے استاد کے تین رول ہیں

مدرس

معلم

مربی

بحیثیت مدرس وہ کتاب کا درس دیتا ہے۔ یعنی معلومات بہم پہنچاتا ہے بحیثیت معلم وہ معلومات کو علم میں بدلتا ہے یہ اس کا دوسرا رول ہے۔ بحیثیت مربی وہ اپنے طلباء کے کردار کی تربیت کرتا ہے انہیں آدمی سے انسان بناتا ہے۔ یہ اس کا تیسرا اور اہم ترین رول ہے

*************

# اخلاقی جرات

جرات تین قسم کی ہوتی ہے جسمانی ' ذہنی اور اخلاقی

سوال :۔ جسمانی جرات سے کیا مراد ہے ؟

جواب :۔ جب بندہ جسمانی تکلیف یا خطرہ کو حوصلہ سے برداشت کرے تو یہ جسمانی جرات ( یا فزیکل کریج ) ہے

سوال :۔ ذہنی جرات کیا ہوتی ہے ؟

جواب :۔ اگر کوئی اپنی رائے یا فیصلہ کی غلطی کو تسلیم کرے۔ اور اسے اپنی انا کا مسئلہ نہ بنائے ۔ اپنی رائے یا طریق کار کو تبدیل کرنے میں ہچکچاہٹ محسوس نہ کرے تو یہ ذہنی جرات ہو گی

سوال :۔ اخلاقی جرات کا مطلب کیا ہے ؟

جواب :۔ اپنی غلطی کو ماننا ' اپنے جرم کا اعتراف کرنا ' اور اس کی سزا بھگتنے کے لئے از خود تیار ہو جانا ' اپنے وعدے یا عہد کو ہر قیمت پر نبھانا ' سچ بولنا ' صحیح گواہی دینا خواہ اس سے فائدہ ہو یا نقصان اخلاقی جرات کی مثالیں ہیں ۔ اخلاقی جرات کیریکٹر کی جان ہے ۔ جس میں اخلاقی جرات یا ( مارل کریج ) نہ ہو وہ کیریکٹر سے بھی عاری ہو تا ہے ۔

*************

# غیبت ' ایک حماقت اور ایک کمزوری

پیٹھ پیچھے کسی کی برائی کرنے کو غیبت کہتے ہیں غیبت کرنا کردار کی کمزوری بھی ہے اور حماقت بھی '

سوال :۔ وضاحت کیجئے کہ غیبت کردار کی کمزوری کس طرح ہے اور حماقت کس طرح ؟

جواب :۔ غیبت کردار کی کمزوری اس طرح ہے کہ اگر کسی میں آپ کو کوئی برائی نظر آتی ہے تو اس کے منہ پر کہئے ۔ تاکہ اگر کوئی غلط فہمی ہے تو دور ہو جائے ۔ اور واقعی اس میں برائی ہے ۔ تو اس کی اصلاح کی صورت نکلے اگر آپ میں ایسا کرنے کی اخلاقی جرات نہیں تو یہ آپ کے

اپنے کردار کی کمزوری ہے۔ احساس کمتری کا شکار آدمی سب سے زیادہ غیبت کرتا ہے۔ چونکہ وہ سامنے آکر مقابلہ کرنے یا وار کرنے کا حوصلہ نہیں رکھتا اس لئے چھپ کر وار کرتا ہے۔ اور یوں اپنی دشمنی یا نفرت کا بزدلانہ اظہار کرتا ہے۔ غیبت کی بدترین صورت یہ ہے کہ سامنے خوشامد' پیچھے برائی۔ لاحولا ولاقوۃ یہ کمینگی کی انتہا ہے۔ ایسے شخص کی قسمت میں عزت کی زندگی ہی نہیں ہوتی۔

سوال :۔ غیبت حماقت کس طرح ہے ؟

جواب :۔ وہ اس طرح کہ جس کی غیبت کی جائے اسکو اس سے کچھ فرق نہیں پڑتا۔ بیشتر صورتوں میں تو اس کو خبر ہی نہیں ہوتی کہ کون ؟ کہاں ؟ اس کے خلاف زہر اگل رہا ہے۔ وہ چین کی نیند سوتا ہے۔ اور اپنے معمول کے کام جاری رکھتا ہے۔ لیکن جو غیبت کرتا ہے۔ وقت تو اس کا ضائع ہوتا ہے۔ توانائی تو اس کی صرف ہوتی ہے بجائے اس کے کہ وہ کوئی تعمیری کام کرے۔ اور اپنے آپ کو آگے بڑھائے۔ وہ ایک فضول تخریبی حرکت میں اپنے آپ کو الجھائے رکھتا ہے۔ اور اپنا اعتبار اور سکون دونوں کو کھوتا ہے۔ یہ حماقت نہیں تو کیا ہے ؟
غیبت کرنے والا عموماً جھوٹا' نالائق' ناکام اور بزدل انسان ہوتا ہے۔

سوال :۔ پھر اس مسئلہ کا کیا حل ہے ؟

جواب :۔ یہی کہ جتنی جلد ہو سکے انسان یہ عہد کرے' یہ اصول بنالے کہ جو ہو سو ہو مجھے غیبت کرنے کی ذلالت اور حماقت نہیں کرنی۔ حضرت علیؓ کا قول ہے "کہ تکلیف اٹھانا ذلت اٹھانے سے بہتر ہے"

*************

# تعمیری نظمیں

## اس ہاتھ دے اس ہاتھ لے

کر چک جو کچھ کرنا ہے      اب یہ دم تو کوئی آن ہے
نقصان میں نقصان ہے      احسان میں احسان ہے

تہمت میں یاں تہمت ہے　　طوفان میں طوفان ہے
رحمان کو رحمان ہے　　شیطان کو شیطان ہے
کل جگ نہیں کر جگ ہے یہ　　یاں دن کو دے اور رات لے
کیا خوب سودا نقد ہے　　اس ہاتھ دے اس ہاتھ لے

..............

اپنے نفع کے واسطے مت اور کا نقصان کر
تیرا بھی نقصان ہوئے گا اس بات پر بھی دھیان کر
کھانا جو کھاؤ دیکھ کر، پانی پیو تو چھان کر
یاں پاؤں کو رکھ پھونک کر، اور خوف سے گذران کر
کل جگ نہیں کر جگ ہے یہ، یاں دن کو دے اور رات لے
کیا خوب سودا نقد ہے اس ہاتھ دے اس ہاتھ لے

................

غفلت کی یہ جاگہ نہیں، یاں صاحب ادراک رہ
دل شاد رکھ دل شاد رہ　غمناک رکھ غمناک رہ
کل جگ نہیں کر جگ ہے یہ اں دن کو دے اور رات لے
کیا خوب سودا نقد ہے اس ہاتھ دے اس ہاتھ لے

(نظیر اکبر آبادی)

*************

## آدمی نامہ

دنیا میں بادشاہ ہے سو ہے وہ بھی آدمی
اور مفلس و گدا ہے سو ہے وہ بھی آدمی

زردار ' بے نوا ہے سو ہے وہ بھی آدمی
نعمت جو کھا رہا ہے سو ہے وہ بھی آدمی
ٹکڑے چبا رہا ہے سو ہے وہ بھی آدمی

...............

نظیر اکبر آبادی اپنی نظم آدمی نامہ میں کہتے ہیں
یاں آدمی پہ جان کو وارے ہے آدمی
اور آدمی ہی تیغ سے مارے ہے آدمی
پگڑی ہی آدمی کی اتارے ہے آدمی
چلا کے آدمی کو پکارے ہے آدمی
اور سن کے دوڑتا ہے سو ہے وہ بھی آدمی

*************

# اٹھو اہل وطن کے دوست بنو

مولانا حالی کہتے ہیں
بیٹھے بے فکر کیا ہو ہم وطنو
اٹھو اہل وطن کے دوست بنو
مرد ہو تو کسی کے کام آؤ
ورنہ کھاؤ پیو ' چلے جاؤ

...............

مولانا حالی کہتے ہیں
جاگنے والو! غافلوں کو جگاؤ
تیرنے والو! ڈوبتوں کو تراؤ

تم اگر چاہتے ہو ملک کی خیر
نہ کسی ہم وطن کو سمجھو غیر

ملک ہیں اتفاق سے آزاد
شہر میں اتفاق سے آباد

*************

## اے وطن تو نے پکارا تو لہو کھول اٹھا

اے وطن تو نے پکارا تو لہو کھول اٹھا
تیرے بیٹے' تیرے جانباز چلے آتے ہیں
تیری بنیاد میں ہے لاکھوں شہیدوں کا لہو
ہم تجھے گنج دو عالم سے گراں پاتے ہیں
اپنا معیار شرافت ہے خموشی لیکن
بات کرتے ہیں تو ہم بات پہ مرجاتے ہیں
ہم ہیں جو ریشم و کمخواب سے نازک تر ہیں
ہم ہیں جو آہن و فولاد سے ٹکراتے ہیں
اے وطن تو نے پکارا تو لہو کھول اٹھا
تیرے بیٹے تیرے جانباز چلے آتے ہیں

...............

اے وطن تو نے پکارا تو ہو کھول اٹھا
تیرے بیٹے جانباز چلے آتے ہیں
ہم نے روندا ہے بیابانوں کو' صحراؤں کو
ہم جو بڑھتے ہیں تو بڑھتے ہی چلے جاتے ہیں
کسی منزل پہ بھی رکتا نہیں رہوار اپنا
راستے گرد کی مانند اڑے جاتے ہیں

*************

# لوح بھی تو قلم بھی تو

لوح بھی تو قلم بھی تو، تیرا وجود الکتاب
گنبد آبگینہ رنگ تیرے محیط میں حباب
عالم آب و خاک میں تیرے ظہور سے فروغ
ذرہ ریگ دریا کو دیا تو نے طلوع آفتاب

..............

شوکت و سلیم، تیرے جلال کی نمود
فقر جنید و بایزید تیرا جمال بے نقاب
شوق ترا اگر نہ ہو میری نماز کا امام
میرا قیام بھی حجاب، میرا سجود بھی حجاب

(اقبال)

**************

# رسول اللہؐ کی دعائیں

یا اللہ! میں تجھ سے ایسے علم کا طالب ہوں جو فائدہ پہنچائے

یا اللہ! مجھے نفع دے اس علم سے جو تو نے مجھے دیا ہے اور مجھے عطا کر وہ علم جو مجھے نفع دے۔

یا خدایا! میں تجھ سے ہدایت طلب کرتا ہوں، پرہیزگاری، کردار، اور فراخدلی کی

یا اللہ! میری زندگی کو ہر بھلائی کی زیادتی کا سبب بنا دے۔

**************

# حضورؐ نے فرمایا

اپنے بھائی کی تکلیف پر خوشی ظاہر نہ کر۔

(ترمذی)

آپس میں تواضع سے پیش آؤ اور یہ نہ ہو کہ ایک دوسرے پر زیادتی کرو۔

(ابوداؤد)

وعدہ کرنے والے کا اقرار قرض کی طرح ہے یا اس سے بھی زیادہ۔
بدگمانی سے بچو کیونکہ بدگمانی سب سے جھوٹی بات ہے۔

(بخاری و مسلم)

اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے۔

(بخاری و مسلم)

**************

# آواز دوست

# عظمت کا راز

ان تمام پیغمبروں میں جن کا ذکر قرآن مجید میں آیا ہے دو خوبیاں مشترک ہیں
ایک تو یہ کہ ان کی زندگی دوسروں کی خدمت ' راہنمائی اور اصلاح میں بسر ہوئی اور دوسرے ان کی طبیعت کا وہ استقلال جس کی وجہ سے وہ نہ تو ناکامی میں متزلزل ہوئے اور نہ کامیابی میں متکبر یہ زندگیاں پامردی اور بے لوثی سے دوسروں کے لئے وقف رہیں یہی ان کی عظمت کا راز ہے۔ اور یہی ان زندگیوں سے حاصل ہونے والا سب سے بڑا سبق ہے

**************

# انسان کی فطرت

انسان کی فطرت میں ہے کہ وہ بلندی کی طرف مائل پرواز ہو پستی میں وہ گرتا ضرور ہے مگر وہاں ٹھہر نہیں سکتا۔

(آوازِ دوست)

**************

# شکرِ عطا

عطا کا پہلا حق یہ ہے کہ انسان اس کا شکر ادا کرے' دل شکر سے لبریز ہو تو روشن ہو جاتا ہے' شکوہ سنج ہو تو بجھ جاتا ہے' ناشکر گزار ہو تو پتھر بن جاتا ہے۔

(آوازِ دوست)

...............

شکر گزار ہمیشہ روشن ضمیر اور روشن دماغ ہوتا ہے۔ ناشکر گزار بے ضمیر اور بد دماغ ہو جاتا ہے۔

(آوازِ دوست)

**************

# شکرِ والدین

انسان ناشکر گزار' زود فراموش اور زود رنج ہے۔ اس لئے ہدایت ہوئی کہ خدا کو یاد کرو اور اس کا شکر ادا کرو۔ خدا نے والدین کا شکر ادا کرنے کی بھی تاکید کی ہے گویا عبادت میں اور کسی کا ذکر تک داخل ہوا تو وہ مشرک اور شکر میں جتنے حصے دار ہوں وہ جائز

(آوازِ دوست)

**************

# اہل جمال

حسن کی دولت اہل جمال کو اتنی وافر ملتی ہے کہ وہ دوسروں میں تقسیم کرتے رہتے ہیں ۔ یہ تقسیم ان کی زندگی کے بعد بھی جاری رہتی ہے اور اس کی بدولت بدی اور بدنمائی کو پھلنے پھولنے کا موقع بھی نہیں ملتا۔

(آواز دوست)

# اہل شہادت' اہل احسان اور اہل جمال

زندگی کو اہل شہادت نے ممکن بنایا اہل احسان نے توانا اور اہل جمال نے تابندہ جہاں یہ تینوں گروہ موجود ہوں وہاں زندگی موت کی دسترس سے محفوظ ہو جاتی ہے اور جس ملک یا عہد کو یہ گروہ میسر نہ ہوں اسے موت سے پہلے بھی کئی بار مرنا پڑتا ہے۔

**************

# سرحد اور اہل شہادت

جس سرحد کو اہل شہادت میسر نہ آئیں وہ مٹ جاتی ہے۔ جس آبادی میں اہل احسان نہ ہوں اسے خانہ جنگی اور خانہ بربادی کا سامنا کرنا پڑتا ہے جس تمدن کو اہل جمال کی خدمات حاصل نہ ہوں وہ خوشنما اور دیرپا نہیں ہوتا۔

(آواز دوست)

**************

# نعمت عظمیٰ

خدا اپنی صفات میں انسان کو شامل کرتا ہے اور اس کی زندگی کے سفر میں بھی اس کے ساتھ شامل ہو جاتا ہے۔ اور اس کا سب سے بڑا تحفہ وہ حکمت ہے جو خدا اور کتاب دونوں کی صفات میں پائی جاتی ہے۔ عزیز الحکیم جل شانہ' کتاب الحکیم میں فرماتا ہے" وہ جس کو چاہتا ہے دانائی بخشتا ہے اور جس کو دانائی ملی بے شک اس کو بڑی نعمت ملی۔ اس نعمت کے کئی نام

ہیں۔ اہل شہادت کو ملی تو جنوں کہلائی اہل احسان کو ملی تو خیر کثیر ہو گئی اہل جمال تک پہنچی تو حسن بن گئی۔

(آواز دوست)

*************

# اہل شہادت اور اہل احسان

اہل شہادت اور اہل احسان میں فرق صرف اتنا ہے کہ شہید دوسروں کے لئے جان دیتا ہے اور محسن دوسروں کے لئے زندہ رہتا ہے۔ ایک کا صدقہ جان ہے اور دوسرے کا تحفہ زندگی۔ ایک سے ممکن وجود میں آتا ہے اور دوسرے سے اس وجود کو توانائی ملتی ہے

(آواز دوست)

..............

اہل شہادت اور اہل احسان کے علاوہ ایک تیسرا گروہ بھی ہوتا ہے جو اس توانا وجود کو تابندگی بخشتا ہے۔ انہیں اہل جمال کہتے ہیں۔

(آواز دوست)

..............

اہل جمال کی پہچان یہ ہے کہ یہ لوگ مسجد قرطبہ بھی تعمیر کرتے ہیں اور تحریر بھی یہ الحکم کی طرح بادشاہ بھی ہو سکتے ہیں اور اقبال کی طرح درویش بھی انہیں تخلیق حسن پر مامور کیا جاتا ہے۔

(آواز دوست)

..............

نثر ہو کہ شعر، چنگ ہو کہ نغمہ، رنگ ہو کہ سنگ و خشت اہل جمال خون جگر سے اسے یوں تمام کرتے ہیں کہ جو نظر ان کی تخلیق پر پڑتی ہے وہ روشن ہو جاتی ہے۔

(آواز دوست)

..............

اگر اہل جمال کی تخلیق میں حسن صورت ہے تو خود ان کی ذات میں بھی ایک حسن ہوتا ہے جسے حسن سیرت کہتے ہیں۔

(آواز دوست)

**************

# قبیلہ فرہاد

یہ لوگ بھی عجیب ہیں ان کو اس بات سے ہرگز دلچسپی نہیں کہ وہ یاد رکھے جائیں گے یا بھلا دیئے جائیں گے۔

غرض ہے تو صرف یہ کہ اس بے ڈھب دنیا کو کیونکر ڈھب پر لایا جا سکتا ہے۔ ان میں سے ہر شخص نے دنیا کو جس حال میں پایا اس سے بہتر حال میں چھوڑا۔ اور یہی بات انہیں عام آدمی سے ممتاز کرتی ہے یہ لوگ فرہاد کے قبیلے سے تعلق رکھتے ہیں۔

(آواز دوست)

...............

ان کی ساری زندگی پہاڑ کھودتے اور نہر نکالتے گزر جاتی ہے اس نفسا نفسی کی دنیا میں جہاں ہر شخص صرف اپنے لئے زندہ ہے یہ فرہادی گروہ دوسروں کے لئے زندگی لٹاتا ہے

(آواز دوست)

...............

یہ لوگ دنیا بھر کی مصیبتیں نقد حیات کے عوض خرید لیتے ہیں اور پھر بھی اس سودے میں انہیں خسارہ نہیں ہوتا۔ یہ گروہ نہ ہوتا تو دنیا غیر آباد ہوتی اور یہ گروہ ناپید نہ ہوا تو انسان ماوراء میں بھی ایک نئی دنیا آباد کرے گا

(آواز دوست)

** ************

## زندہ شہید

جنگ تو ہر وقت ہر جگہ جاری ہے اور اس کے وار سے نہ کوئی خطہ خالی ہے اور نہ کوئی لحظہ فارغ۔

اس جنگ میں ہر قدم پر قربانی دینی پڑتی ہے۔ اور اس کی بھی مختلف صورتیں ہوتی ہیں ۔ انتہائی صورت شہادت ہے۔ مگر بعض لوگوں کی قسمت میں ایسی زندگی لکھی جاتی ہے کہ وہ جیتے جی شہید ناز ہو جاتے ہیں اس قبیلہ کے لوگ زندہ شہید کا درجہ رکھتے ہیں

( آواز دوست )

*************

## ناشکر گزاری

ناشکر گزاری کا نتیجہ بے ہنری کی شکل میں سامنے آتا ہے۔ اور جہاں ناشکر گزار اور بے ہنر جمع ہو جائیں وہاں منافقت کا دور دورہ رہتا ہے۔

( آواز دوست )

*************

# ارشادات قائد اعظمؒ طلباء کے نام

## گمراہ نہ ہوں

قائداعظم نے 21 مارچ 1948ء کو ڈھاکہ کے جلسہ عام میں طلب کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا۔

"میرے نوجوان دوستو! اب میں آپ ہی کو پاکستان کا حقیقی معمار سمجھتا ہوں۔ اور دیکھنا چاہتا ہوں کہ آپ اپنی باری آنے پر کیا کچھ کر کے دکھاتے ہیں آپ اس طرح رہیں کہ کوئی آپ کو گمراہ نہ کر سکے۔ اپنی صفوں میں مکمل اتحاد' اور استحکام پیدا کریں اور ایک مثال قائم کریں کہ نوجوان کیا کچھ کر سکتے ہیں۔

## پاکستان کب وجود میں آیا

قائداعظم نے 8 مارچ 1944ء کو علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے طلباء سے خطاب کرتے ہوئے فرمایا۔

"پاکستان اسی دن وجود میں آگیا تھا جب ہندوستان میں پہلا ہندو مسلمان ہوا تھا یہ اس زمانہ کی بات ہے جب یہاں مسلمانوں کی حکومت بھی قائم نہیں ہوئی تھی۔

*************

## اسلامی اصولوں کی تجربہ گاہ

14 جنوری 1948ء کی صبح اسلامیہ کالج پشاور کے طلباء سے خطاب کرتے ہوئے قائداعظم نے فرمایا

"ہم نے پاکستان کا مطالبہ زمین کا ایک ٹکڑا حاصل کرنے کے لئے نہیں کیا تھا بلکہ ہم ایک ایسی تجربہ گاہ حاصل کرنا چاہتے تھے جہاں ہم اسلامی اصولوں پر عمل کر سکیں۔"

*************

## تعلیم کی اہمیت

24 مارچ 1948ء کی صبح ڈھاکہ یونیورسٹی کے جلسہ تقسیم اسناد کی صدارت کرتے ہوئے قائداعظم نے طلباء سے کہا۔

"اگر آپ اپنے ساتھ اپنے والدین کے ساتھ اور اپنی مملکت کے ساتھ انصاف کرنا چاہتے ہیں تو آپ کا پہلا کام یہ ہے کہ اپنی تعلیم پر پوری پوری توجہ دیں۔

*************

# قومی شعور

12 اپریل 1948ء کی صبح اسلامیہ کالج پشاور کے طلباء کے سپاسنامہ کے جواب میں قائداعظم نے فرمایا۔

"یاد رکھئے ہم ایک ایسی مملکت کی تعمیر میں حصہ لے رہے ہیں جو تمام عالم اسلام کے امور میں پورا پورا حصہ لے گی اس لئے ہمیں بہت وسیع النظر ہونا چاہئے ہماری نظر صوبوں کی حدود اور قوم پرستی اور نسل پرستی کی دیواروں کے پار جانی چاہئے۔ ہمیں وطن کا وہ شعور پیدا کرنا چاہئے جو ہم سب کو ایک متحد اور مضبوط قوم کے سانچے میں ڈھال دے منزل مقصود تک پہنچنے کا صرف یہی ایک طریقہ ہے اس منزل مقصود کے لئے ہم نے زبردست جدوجہد کی ہے۔ اس کی خاطر لاکھوں مسلمانوں نے اپنا سب کچھ بلکہ اپنی جانیں تک قربان کر دیں۔"

**************

# آزادی کے معنی

24 مارچ 1948ء کو ڈھاکہ یونیورسٹی کے جلسہ تقسیم اسناد سے خطاب کرتے ہوئے قائد اعظم نے فرمایا۔

"آزادی کے معنی مطلق العنانی نہیں۔ آزادی کے معنی ہرگز یہ نہیں کہ آپ دوسروں کے مفاد یا مملکت کے مفاد کو نظرانداز کر کے جو چاہیں کریں۔

اب ہم سب کو جس چیز کی ضرورت ہے وہ ہے جذبہ تعمیر۔ آزادی قائم رکھنے کے لئے تعمیری کام کرنا حصول آزادی کے لئے جدوجہد کرنے سے کہیں زیادہ مشکل ہے"

**************

# درس زندگی

## تجربہ ' تجربہ ' تجربہ

علم کی تین منزلیں ہیں۔ کیا کیسے۔ کیوں

علم 'کیا' سے شروع ہے اور 'کیسے' کی منزل سے گزرتا ہوا 'کیوں' پر مکمل ہوتا ہے 'کیا' کا جواب تو ہمیں استاد سے 'کتابوں سے' یا انفارمیشن میڈیا سے بھی مل سکتا ہے۔ 'کیسے' کا جواب ہمیں تجربے اور تحقیق سے ملتا ہے۔ 'کیوں' کا جواب تفکر اور تدبر سے۔

اگر تمہارے دل میں واقعی علم کی طلب ہے اگر تم فی الواقع علم حاصل کرنا چاہتے ہو تو ہر چیز کی تہہ میں جانے کی عادت ڈالو۔ بتائی ہوئی بات آسانی سے نہ مانو اسے تجربہ کی کسوٹی پر بھی پرکھو جب تک تحقیق نہ کر لو سنی ہوئی بات پر یقین نہ کرو۔ کتاب کا لکھا ہوا بھی حرف آخر نہیں ہوتا۔ اقبال نے کہا تھا کہ علم حاصل کرو اور علم پیدا بھی کرو تجربے اور تحقیق ہی سے علم پیدا کیا جا سکتا ہے

**************

## بزرگوں کی غلطی

شیخ سعدی کا مشہور قول ہے

خطائے بزرگاں گرفتن ' خطا است

یعنی بزرگوں کی غلطی پکڑنا غلطی ہے۔ سعدی کے اس قول میں جو نکتہ ہے وہ فارسی کے لفظ گرفتن میں مخفی ہے جس کا لفظی ترجمہ پکڑنا کیا گیا ہے۔ اور صحیح کیا گیا ہے کسی غلطی کو غلطی سمجھنا اور بات ہے اور اس کو پکڑنا اور بات ہے۔ سمجھنا ایک ذہنی عمل ہے اور پکڑنا ایک تنقیدی عمل ہے جس سے تذلیل یا کم از کم شرمندہ کرنے کا پہلو نکلتا ہے جس چیز کو منع کیا گیا ہے وہ سمجھنا نہیں پکڑنا ہے۔ بزرگ بھی آخر انسان ہی ہوتے ہیں ان کی رائے بھی غلط ہو سکتی ہے۔ ان کی معلومات کے غلط یا پرانی ہونے کا امکان تو اور بھی زیادہ ہوتا ہے۔ چونکہ

آج کل علم بہت تیزی سے آگے بڑھ رہا ہے آج کی صحیح بات کل غلط ثابت ہو جاتی ہے۔ یا اس کا کوئی نیا پہلو سامنے آجاتا ہے۔ مختصر یہ کہ بزرگوں کی غلطی پکڑنا اور وہ بھی اس انداز سے جس سے حفظ مراتب کی نفی ہوتی ہو آداب کے خلاف ہے۔ البتہ بزرگوں سے شائستگی سے اختلاف رائے کیا جا سکتا ہے آج کل کے بزرگ بھی اس کا برا نہیں مانتے۔ احترام بہ ہر صورت شرط ہے یہاں ایک اور نکتہ قابل غور ہے بعض نوجوانوں کو اکثر یہ غلط فہمی ہو جاتی ہے کہ چونکہ ان کے بزرگوں کی تکنیکی معلومات پرانی ہو گئی ہیں تو شاید ان کی قدریں میں یا زندگی کے تجربات بھی دور از کار ہو گئے ہیں۔ نہیں ایسا ہرگز نہیں۔ اس لئے نوجوانوں کو بھی ذرا سوچ سمجھ کے صحیح یا غلط کا حکم دینا چاہئے۔

**************

# کردار کی چار قسمیں

ماہرین نفسیات نے کردار کی چار قسمیں کی ہیں دو اقراری یا اخلاقی لحاظ سے اور دو نفسیاتی اعتبار سے کسی کا کردار اقراری لحاظ سے اچھا یا برا، اور نفسیاتی اعتبار سے مضبوط یا کمزور ہوتا ہے۔ یوں کردار کے چار کمبینیشن (Combination) ہوئے

اچھا + مضبوط

اچھا + کمزور

برا + مضبوط

برا + کمزور

سب سے اچھا کمبینیشن یہ ہے اچھا + مضبوط۔ بدترین ہے برا + کمزور عام طور پر بہت سے اچھے لوگ اقداری لحاظ سے اچھے لیکن نفسیاتی اعتبار سے یعنی ارادے کی پختگی، عزم، قوت برداشت اور جوش و ولولے کے لحاظ سے کمزور ہوتے ہیں اور بہت سے برے لوگ اقداری لحاظ سے برے لیکن نفسیاتی اعتبار سے مضبوط ہوتے ہیں لیڈر شپ کے مؤثر یا غیر مؤثر ہونے کا تعلق بڑی حد تک نفسیاتی اعتبار سے کمزور یا مضبوط ہونے سے ہے۔

بہت سے اچھے لوگ قیادت نہیں کرپاتے چونکہ وہ نفسیاتی اعتبار سے کمزور ہوتے ہیں اور بہت سے اقداری لحاظ سے برے لوگ عملاً مؤثر لیڈر ثابت ہوتے ہیں چونکہ وہ نفسیاتی اعتبار سے یعنی ارادے کی پختگی، عزم، ولوے، آگے بڑھنے، مقابلہ کرنے اور قیادت کرنے کی امنگ سے لب ریز ہوتے ہیں اسی لئے دنیا میں زیادہ فساد بھی انہی لوگوں کی وجہ سے ہے۔ پاکستان کو ایسے جواں مردوں کی ضرورت ہے جو اقداری لحاظ سے اچھے اور نفسیاتی اعتبار سے مضبوط ہوں۔

*************

# خواہش اور ضرورتیں

سوال :- کیا خواہشوں اور ضرورتوں میں کوئی فرق ہے ؟

جواب :- جی ہاں بہت بنیادی فرق ہے

سوال :- کیا؟

جواب :- خواہشوں کا تعلق زیادہ تر جسمانی وجود سے اور ضرورتوں کا تعلق انسان کے تہذیبی وجود سے ہوتا ہے۔ خواہشیں انسان کے اندر سے پھوٹتی ہیں چھوٹا ہو یا بڑا وحشی انسان ہو یا مہذب، سب کو اندرونی خواہشیں ہردم بے چین رکھتی ہیں انسان کو اپنی ضرورتوں کا ادراک بتدریج تہذیبی شعور کی ترقی کے ساتھ ہوتا ہے۔

سوال :- خواہشوں اور ضرورتوں کا فرق مثالوں سے واضح کیجئے

جواب :- ایک بچے کو دیکھیں اس کی خواہش ہوتی ہے کہ اسے جس کی جو چیز پسند آئے لے لے، لیکن اسکی کسی چیز کو کوئی ہاتھ نہ لگائے پھر اسکی خواہش ہوتی ہے کہ ماں صرف اس کی ہو کسی اور بہن بھائی کی نہ ہو۔ ایک لڑکے کو لیں اس کی ساری دلچسپی کھیلنے میں، سیرو تفریح کرنے میں یا بے مقصد گھومنے پھرنے میں ہوتی ہے۔ لیکن اسے تعلیم، ڈسپلن، کیریئر، جیسی ضرورتوں کا اتنا اور اس طرح شعور نہیں ہوتا، جتنا اس کے والدین کو ہوتا ہے اس طرح بعض نوجوان اپنی فطری خواہشوں کے جال میں اس طرح پھنس جاتے ہیں کہ انہیں اپنے کیریئر کی

ضرورتوں کا خیال نہیں رہتا خواہشوں اور ضرورتوں میں تمیز کرنا اور دونوں کا حق ادا کرنا تہذیبی زندگی کا اہم تقاضا ہے۔

*************

# مزہ تو جب ہے کہ گرتوں کو تھام لے ساقی

بانگ درا میں جواب شکوہ کے بعد تین شعروں کا ایک قطعہ درج ہے۔
بعنوان 'ساقی' زیر بحث موضوع اس قطعہ کے پہلے شعر کا دوسرا مصرعہ ہے۔

ے نشہ پلا کے گرانا تو سب کو آتا ہے
مزہ تو جب ہے کہ گرتوں کو تھام لے ساقی

"ساقی" کا لفظ یہاں ایک علامت کے طور پر استعمال ہوا ہے۔ جس کسی کے ہاتھ میں جس صورت میں بھی اقتدار ہے 'اختیار ہے 'لیڈر شپ ہے' قیادت ہے 'وہ ساقی ہی ہے۔

استاد علم کے پیاسوں کی پیاس بجھاتا ہے۔ وہ معلم ہونے کے ساتھ ساتھ مربی بھی ہوتا ہے اس کا ایک کام تربیت کرنا بھی ہے۔ اس لحاظ سے استعارہ میں اسے ساقی بھی کہا جا سکتا ہے

اب کسی لیڈر 'کسی صاحب اختیار' کسی ساقی کی ایک کمزوری یہ بھی ہو سکتی ہے کہ وہ آسان کام کر کے اپنی دوکان چمکائے۔ بڑھے ہوؤں کو آگے بڑھائے جن کاموں میں محنت کی ضرورت کم لیکن نام و نمود کی گنجائش زیادہ ہو وہ ان پر زیادہ توجہ دے اس رویئے کو شاعر نے نشہ پلا کے گرانا تو سب کو آتا ہے 'کہا ہے۔

کبھی کبھی بعض استاد بھی دانستہ یا نادانستہ طور پر اس کمزوری کا شکار ہو جاتے ہیں وہ چند فطری طور پر تیز ذہن 'اور پر امنگ طلباء کو اپنی توجہ کا مرکز بنا لیتے ہیں۔ وہ ان معدودے چند طلباء کی ذاتی ذہانت و کار کردگی سے جس کو چمکانے میں ان کا اپنا حصہ زیادہ نہیں ہوتا۔ سکول کی اور اپنی دوکان چمکانے کا کام لیتے ہیں۔ یہی نشہ پلا کے گرانا ہے' لیکن

مزہ تو جب ہے کہ گرتوں کو تھام لے ساقی

یعنی استاد گرے ہوؤں کو جھجھک اور احساس محرومی اور احساس کمتری کے مارے ہوؤں کو

اٹھائے اور وہ ان کو جن کی صلاحیتیں بے توجہی کی منوں مٹی کے نیچے دبی پڑی ہیں آگے بڑھ کے سہارا دے۔ انھیں اپنی توجہ و تربیت کا مرکز بنائے اور اپنی محبت و محنت سے ان کے چھپے ہوئے جوہروں کو ابھارے۔ خدمت تو یہ ہے۔ اصل کام تو یہ ہے۔ ورنہ نشہ پلا کے گرانا تو سب کو آتا ہے۔

*************

# قتل حسینؓ اصل میں مرگ یزید ہے

# اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد

اس شعر میں حسین اور قتل حسین یہ دونوں الفاظ علامت کے طور پر استعمال ہوئے ہیں جس طرح تلوار علامت ہے جنگ کی، قلم علامت ہے علم کی، شمع علامت ہے روشنی کی، مینار علامت ہے مسجد کی اور مسجد علامت ہے اسلام کی، اس طرح حضرت امام حسینؓ علامت ہیں مزاحمت کی۔ ظلم سے ٹکر لینے کی حق و صداقت سے ہر قیمت پر وفاداری کی، ایک عظیم مقصد سے مکمل وابستگی کی، اس بات کی کہ ایک مقصد کے لیے اپنی مرضی سے اور حوصلے سے جان بھی دینی پڑتی ہے۔ اپنا سب کچھ لٹانا پڑتا ہے۔ مال و دولت دنیا اور رشتہ و پیوند سے اونچا بھی اٹھنا پڑتا ہے۔ قتل حسین اس بات کا اشارہ ہے کہ حق و صداقت کی بظاہر ہار بھی ہو سکتی ہے۔ اسے بظاہر بے بسی سے دوچار بھی ہونا پڑتا ہے۔ ظلم و زیادتی سہنا بھی پڑتی ہے۔ لیکن اصل میں ہار ظالم کی ہوتی ہے۔ جابر ہی آخر میں خوار ہوتا ہے۔

یہ زندگی کی بہت بڑی حقیقت ہے۔ یزید اور اس کے حواریوں کا عبرتناک انجام تاریخ کے اوراق میں محفوظ ہے۔

مٹے ناميوں کے نشاں کیسے کیسے

....................

# اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد

اس مصرعہ میں کربلا علامت ہے آزمائش کی' ابتلا کی' سخت ترین امتحان کی' شدید ترین ذہنی اور جذباتی دباؤ کی' اس مصرعہ میں ہر' کربلا عمومیت کو ظاہر کرتا ہے اگر اسی تصور کو آگے بڑھایا جائے تو کہا جاسکتا ہے کہ ہر آدمی کی اپنی کربلا ہوتی ہے۔ زندگی میں کبھی نہ کبھی اندر کے یا باہر کے کسی نہ کسی یزید کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ ہر آدمی کے سامنے کسی نہ کسی شکل میں وہ سوال' وہ مسئلہ آ کھڑا ہوتا ہے جو یزید کی شکل میں حضرت امام حسینؑ کے سامنے تھا۔ حق و باطل کی آویزش بہت پرانی ہے۔ یہ آدم کی میراث ہے' ہر یزید کا نام یزید نہیں ہوتا۔ کبھی یزید اپنے اندر ہوتا ہے اور کبھی باہر۔

شر' ظلم' نفسانیت' یزیدیت ہی کا دوسرا نام ہے۔ قربانی زندگی کا اصل اصول ہے اور ہر قربانی رنگ لاتی ہے۔ یہ بھی ایک اٹل حقیقت ہے کہ

غریب و سادہ و رنگیں ہے داستان حرم
نہایت اس کی حسینؓ ابتدا ہے اسماعیلؑ

*************

# آخری شب دید کے قابل تھی بسمل کی تڑپ

علامہ نے 1912ء میں ایک نظم کہی تھی۔ شمع و شاعر'۔ اس کا شعر ہے۔

آخر شب دید کے قابل تھی بسمل کی تڑپ
صبح دم کوئی اگر بالائے بام آیا تو کیا آیا

ایک وقت ہوتا ہے جب کسی درد کا مداوا ہو سکتا ہے۔ ایک لمحہ ہوتا ہے جب کسی مسئلہ کا حل ممکن ہوتا ہے۔ اگر وہ وقت گزر جائے۔ وہ لمحہ بیت جائے تو پھر نہ کوئی دوا کارگر ہوتی ہے اور نہ کوئی کاوش کام آتی ہے۔ اس شعر میں اقبال کا پیغام یہ ہے جاگو اور بروقت جاگو۔ حالی نے اسی بات کو مختلف انداز میں یوں کہا ہے۔

حالی نشاط نغمہ و مے ڈھونڈتے ہو اب
آئے ہو وقت صبح ' رہے رات بھر کہاں

محفل آرائی یا نشاط نغمہ و مے کا وقت تو رات کا ہوتا ہے صبح ہوتے ہوتے تو محفل اجڑنے لگتی ہے۔ جو محفل میں وقت صبح آئے اسے بقول غالب ۔

داغ فراق صحبت شب کی جلی ہوئی
اک شمع رہ گئی ہے سو وہ بھی خموش ہے

کے سوا کیا ملے گا۔ وقت کی اس خصوصیت کا ادراک کہ وہ مسلسل گزر رہا ہے وقت سے صحیح کام لینے کی ضمانت ہے۔ اس لیے جو کچھ کرنا ہے۔ آج بلکہ اسی وقت کرو اس بات کو ہندی کے مشہور شاعر تلسی داس نے سینکڑوں برس پہلے یوں کہا تھا۔

کل کرو تو آج کرو آج کرو تو ابھی
ابھی اگر نہ کر سکے تو کر نہ سکو گے کبھی

*************

# مجلس تفکر و تدبر

# (تھنکرز فورم)

جاننے اور سمجھنے میں کیا فرق ہے؟

معلومات اور علم میں کیا فرق ہے؟

...............

ہے دوڑتا اشہب زمانہ
کھا کھا کے طلب کا تازیانہ

طلب کا تازیانہ سے کیا مراد ہے؟

..............

استاد کے تین روپ ہیں۔ مدرس، معلم اور مربی کس رول کی اہمیت زیادہ ہے اور کیوں

..............

شاہد اور شہید دونوں لفظوں کا تعلق شہادت یا (گواہی) سے ہے دونوں میں فرق کیا ہے

...............

کسی ایسے کام کی مثال دیجئے جو جرم ہو گناہ نہ ہو' اور ایسے کی جو گناہ ہو جرم نہ ہو۔ اور ایسے کام کی بھی جو گناہ بھی ہو اور جرم بھی۔

..............

آدمی کا شیطان آدمی ہے کا کیا مطلب ہے؟

جیسی روح ویسے فرشتے۔ اس ضرب المثل کا کیا مفہوم ہے؟

..............

بعض لوگ دوسروں کی عزت کو اپنی توہین سمجھتے ہیں۔ کیوں؟

..............

کسی دانشور کا قول ہے۔

زندگی آزمائش بھی ہے اور انعام بھی کس طرح؟

..............

کسی دانشور کا قول ہے

علم کی کمی خلوص سے پوری ہو جاتی ہے' لیکن خلوص کی کمی کسی چیز سے پوری نہیں ہوتی۔ کیوں؟

..............

اقبال کا شعر ہے ۔

شاہیں کبھی پرواز سے تھک کر نہیں گرتا
پردم ہے اگر تو ' تو نہیں خطرہ افتاد

پردم ہونے سے کیا مراد ہے ؟

..............

غالب کا شعر ہے ۔

بس کہ دشوار ہے ہر کام کا آساں ہونا
آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا

آدمی اور انسان میں کیا فرق ہے ؟

..............

مارشل ریس یعنی فوجی نسل کا نظریہ کیا ہے ؟

..............

۔ بخش دو گر خطا کرے کوئی

یہ خیال کس بڑے شاعر کا ہے ؟

..............

پریم چند نے ایک افسانہ میں لکھا ہے ۔ سزا غلطیوں کی دی جانی چاہئے نہ کہ خامیوں کی ۔ خامی اور غلطی میں کیا فرق ہے ؟

..............

اقبال کا شعر ہے ۔

عمل سے زندگی بنتی ہے جنت بھی جہنم بھی
یہ خاکی اپنی فطرت میں نہ نوری ہے نہ ناری ہے

..............

